# جانوروں کے

## طبی اور روحانی فائدے

مع جانوروں کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر

مرتب
مولانا حسن الہاشمی
ایڈیٹر ماہنامہ طلسماتی دُنیا دیوبند

مکتبہ رُوحانی دُنیا دیوبند

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# جانوروں کے طبی اور روحانی فائدے

مع جانوروں کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر



مرتب

مولانا حسن الہاشمی

(فاضل دارالعلوم دیوبند)

ناشر

مکتبہ روحانی دنیا، محلہ ابوالمعالی، دیوبند ۲۴۷۵۵۴

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | جانوروں کے طبی اور روحانی فائدے |
| | : | Janwaron Ke Tibbi Aur Roohani Faide |
| نام مرتب | : | مولانا حسن الہاشمی |
| کمپوزنگ | : | عمر الٰہی |
| تصحیح | : | دانش عامری |
| سرورق | : | دانش عامری |
| بہ اہتمام | : | ابوسفیان عثمانی |
| صفحات | : | |
| پریس | : | کیپٹل آفسیٹ پریس، دیوبند |
| | | Capital Offset Press, Deoband |
| تاریخ اشاعت | : | جون ۲۰۰۷ء |
| قیمت | : | -/45روپے |

**ناشر**

مکتبہ روحانی دنیا، محلہ ابوالمعالی، دیوبند 247554 یوپی

**Maktaba Roohani Dunya (Regd.)**

Moh. Abulmali, Deoband-2475554 Ph: 01336-224455






# انتساب

اُن جانوروں کے نام جو اپنے مالک کا
حق وفاداری ادا کر کے انسانوں کے
لئے وجہِ عبرت ثابت ہوتے ہیں

حسن الہاشمی

# عرض ناشر

مکتبہ روحانی دنیا کی کتابوں کا معیار بہت بلند ہے، ہم اچھا کاغذ، عمدہ طباعت پر نظر رکھتے ہیں۔ بعض لوگوں نے ہماری چند کتابیں چھاپ لی ہیں۔ کتابوں کی مارکیٹ میں اس طرح کے چوروں کی کمی نہیں ہے جو دوسروں کی چلنے والی کتابیں چھاپ کر قارئین کی آنکھوں میں دھول جھونکتے ہیں۔

"ناجائز" کمائی انسان کو ناجائز کاموں پر اکساتی ہے اور رزق حلال انسان کو گناہوں روکتا ہے۔ جو لوگ غلط طریقے سے دولت حاصل کر لیتے ہیں وہ دوسروں کی دل شکنی ۔۔ م کرتے ہیں۔

ڈپلی کیٹ کتابیں چھاپنے والے ناشرین کم قیمت رکھنے کے لئے گھٹیا کاغذ اور گھٹیا طباعت کے ساتھ کتابیں شائع کر دیتے ہیں۔ بھولے بھالے عوام اس طرح دھوکے میں آجاتے ہیں۔ واضح رہے کہ جو کتابیں دہلی سے چھپ رہی ہیں ان میں اغلاط بھی بے پناہ ہیں۔

ہم اپنے قارئین سے یہ عرض کریں گے کہ وہ ان چوروں سے ہوشیار رہیں اور کتاب خریدتے وقت ہمارا پتہ ضرور پڑھ لیں۔ ہماری کتابیں صرف دیو بند سے شائع ہو رہی ہیں۔

ہمارا ادارہ روحانی ادارہ ہے، روحانی کتابوں سے روحانیت اسی وقت حاصل ہو سکتی ہے جب کتاب چوری کی نہ ہو اور کسی چور یا کسی پاپی کی چھاپی ہوئی نہ ہو۔ دہلی میں ایک گھٹیا ناشر اور بھی کتب خانوں کی چوری سے کتابیں چھاپ رہا ہے۔ یہ مسلم سماج کے بے کردار لوگ ہیں ان کا بائیکاٹ کریں اور اسی کو کہتے ہیں

وَلَا تَعَاوَنُوا عَلَى الْإِثْمِ وَالْعُدْوَانِ

منتظم اعلیٰ

مکتبہ روحانی دنیا، دیو بند



# فہرست مضامین

## جانوروں کے طبی اور روحانی فائدے


| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| «الف» | | بلی | ۱۹ | «ح» | |
| ابابیل | ۱۲ | بھیڑ | ۱۹ | چیل | ۳۱ |
| اژدہا | ۱۳ | بھینس | ۲۲ | «خ» | ۳۲ |
| الو | ۱۳ | «ت» | | خچر | ۳۲ |
| اونٹ | ۱۵ | تیتر | ۲۲ | خرگوش | ۳۳ |
| «ب» | | «ٹ» | | «د» | |
| بارہ سنگھا | ۱۶ | ٹنو | ۲۳ | ڈلفین | ۳۴ |
| باز | ۱۶ | ٹڈی | ۲۴ | دنبہ | ۳۵ |
| بجار | ۱۷ | «ج» | | «ر» | |
| بچھو | ۱۸ | | | | |
| بکری | ۱۸ | جونک | ۲۵ | ریچھ | ۳۶ |
| بلبل | ۱۹ | جوں | ۲۶ | ریشم کے کیڑے | ۳۷ |

# فہرست مضامین

## جانوروں کے طبی اور روحانی فائدے


| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| (س) | | (ک) | | مرغی | ۵۲ |
| سارس | ۳۷ | کبوتر | ۴۴ | مکڑی | ۵۴ |
| (ش) | | کوّا | ۴۵ | مکھی | ۵۵ |
| شکرا | ۳۸ | کچھوا | ۴۶ | مگرمچھ | ۵۵ |
| شیر | ۳۹ | (گ) | | مور | ۵۶ |
| (ط) | | گدھ | ۴۷ | مینڈھا | ۵۷ |
| طوطا | ۴۱ | گیدڑ | ۴۸ | (ہ) | |
| (ع) | | گینڈا | ۴۹ | ہاتھی | ۵۸ |
| عقاب | ۴۱ | (ل) | | ہدہد | ۶۰ |
| (ف) | | لومڑی | ۵۰ | ہرن | ۶۲ |
| فاختہ | ۴۲ | (م) | | | |
| (ق) | | مچھلی | ۵۱ | | |
| قمری | ۴۳ | مرغابی | ۵۲ | | |








# پیش لفظ

از قلم : مولانا حسن الہاشمی

اِنَّ الدُّنیَا خُلِقَتْ لَکُمْ : بے شک دنیا کی ہر چیز انسان کے لئے پیدا کی گئی ہے۔ کیا زمین کیا آسمان۔ کیا زمین کے ذرّے اور کیا آسمان کے ستارے اور کیا چاند اور سورج ہر ایک چیز انسان کی خدمت کے لئے بنائی گئی ہے اور وہ اپنی پیدائش کے روز اول سے انسان کی خدمت میں مشغول ومنہمک ہے۔ حد تو یہ ہے کہ وہ غلاظت جس سے بالعموم ہم نفرت اور وحشت کا اظہار کرتے ہیں وہ بھی انسان کو فائدہ پہنچاتی ہے۔ وہ کھاد بن کر اناج کی پیداوار میں مفید ثابت ہوتی ہے۔ رحمٰن ورحیم کی قدرت کاملہ کے قربان جایئے کہ اس نے غلاظت جیسی گھٹیا چیز کو بھی انسانی خدمت کے لئے وقف کر دیا ہے اور چوں کہ یہ غلاظت انسان کو فائدہ پہنچانے کی اہلیت رکھتی ہے۔ اسی لئے اہل دنیا کی نظر میں اس کی بھی ایک قیمت متعین ہے اور اس کو بھی قدر کی نگاہوں سے دیکھا جاتا ہے۔

اسی طرح پروردگار نے جانوروں کو انسانوں کی خدمت کے لئے پیدا کیا ہے۔ ہزاروں حیوانات مختلف انداز سے انسانوں کی خدمت میں لگے ہوئے ہیں، کوئی بوجھ اٹھا رہا ہے، کوئی گوشت فراہم کر رہا ہے، کوئی دودھ دے رہا ہے اور کوئی شہد جیسی نعمت عطا کر رہا ہے۔

اونٹ، بھینس، بکریاں، گائے اور ان جیسے دیگر جانور انسان کو گوشت اور دودھ فراہم کرنے میں لگے ہوئے ہیں۔ اس دنیا کے اربوں کھربوں انسان روزانہ گوشت کھاتے ہیں، دودھ پیتے ہیں۔ دہی استعمال کرتے ہیں اور یہ تمام نعمتیں جانوروں کی مرہون منت ہیں۔

اربوں کھربوں مرغیاں روزانہ لاتعداد انڈے دیتی ہیں اور ان انڈوں کو انسان

مختلف انداز سے اپنے استعمال میں لاتا ہے۔ سمندر کی مچھلیاں بھی انسان کے لئے وسیلۂ غذا بنی ہوئی ہیں، جنگل کے جنگلی جانوروں، مثلاً شیر، ہاتھی، ریچھ، نیل گائے، ہرن اور تیتر، بٹیر جیسے بے شمار جانوروں سے بھی انسان کسی نہ کسی طور پر مستفیض ہوتا رہتا ہے۔

شیر کی کھال انسان کے لئے قالین کا کام دیتی ہے۔ ہاتھی انسان کا بوجھ اٹھا رہا ہے، ریچھ کو انسان سڑکوں پر نچا کر اپنی روزی فراہم کر رہا ہے، نیل گائے اور ہرن جیسے جانوروں کا گوشت انسانوں کے لئے مرغوب طبع کی حیثیت رکھتا ہے۔ تیتر، بٹیر، مرغابیاں اور لاتعداد پرندے بھی انسان کے لئے لذت دہن بنے ہوئے ہیں۔ ریشم کا کیڑا انسان کے لئے اعلیٰ لباس کی تیاری میں مصروف نظر آتا ہے۔ گدھا روزِ اول سے انسان کا بار بردار ہے۔ گھوڑے اور خچر کل کی طرح آج بھی انسان کے لئے سواری کا کام انجام دے رہے ہیں۔ کتے اپنی وفاداری کے ذریعہ انسان کی حفاظت میں لگے ہوئے ہیں اور اب تو اس مخلوق سے جاسوسی کا کام بھی لیا جانے لگا ہے۔ اعلیٰ قسم کے چوہے دان بھی جب چوہے پکڑنے میں ناکام رہتے ہیں تو پھر انسان کو یہ کام بلیوں سے لینا پڑتا ہے۔ جن گھروں میں بلیاں ہوتی ہیں وہاں سے چوہے رفو چکر ہو جاتے ہیں، اسی طرح بلیاں بھی انسان کے لئے مفید ترین ثابت ہوتی ہیں۔

دیوار پر چلنے پھرنے والی چھپکلیاں بری محسوس ہوتی ہیں لیکن اگر یہ گھر میں نہ ہوں تو گھر زہریلے کیڑوں سے بھر جائے۔ اللہ نے چھپکلی کو پیدا کیا تاکہ یہ ان زہریلے کیڑوں کو نوش کر لے جو انسان کے لئے مضر ہوں۔ تحقیق سے یہ بات صحیح ثابت ہو چکی ہے کہ جن علاقوں میں مکھیاں نہیں ہوتیں وہاں چیچک، کھسرا، طاعون اور دیگر وبائی بیماریاں پوری شدت کے ساتھ ظہور پذیر ہوتی رہتی ہیں۔ اللہ کا کرم ہے کہ اس نے مکھیوں جیسے بظاہر بے مصرف جانور کو پیدا کر کے اس سے بھی انسانی خدمت کا کام لے لیا ہے۔ چنانچہ مکھیاں ان جراثیم کو ہضم کر لیتی ہیں جو انسانی صحت کے لئے نقصان دہ ہوں۔





سانپ، بچھو، نیولے اور کیکڑے جیسے موذی جانور بھی انسان کی روزی کا ذریعہ بنے ہوئے ہیں۔ ان موذی جانوروں سے نکالے گئے تیل، پھوڑے اور پھنسیوں میں مفید ثابت ہوتے ہیں اور بعض زہریلی بیماریوں کے اثرات کو ختم کرنے میں تریاق کی حیثیت رکھتے ہیں۔

کبوتر، طوطے، چڑیا، مینا، فاختہ اور عقاب پال کر آج بھی انسان اپنے ذوق کی تکمیل میں لگا ہوا ہے بلکہ مغربی ممالک میں اب جانور پالنا تو مستقل ایک فیشن بن چکا ہے۔ مور کے پروں سے آج بھی دیواریں سجائی جاتی ہیں، چیلوں اور گدھوں کے پر آج بھی گل دستوں کی زینت بنے ہوئے ہیں۔

پیروں میں چمڑے کا جوتا، ہاتھ میں چمڑے کا بیگ، جیب میں چمڑے کا بٹوا، گھڑی میں چمڑے کا فیتا اور علمی اور دینی کتابوں پر چڑھی ہوئی چمڑے کی جلدیں اور سر پر بالوں کی ٹوپی، جانوروں کے قرب کا پتہ دیتی ہیں اور یہ ثابت کرتی ہیں کہ انسان اور جانوروں کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔

تاریخ انسانی اس بات کی گواہ ہے کہ اللہ تعالیٰ بعض عظیم الشان کام معمولی جانوروں سے لے لیتے ہیں تاکہ اس انسان کو جو اشرف المخلوقات ہے عبرت ہو اور وہ ان واقعات سے سبق حاصل کرے۔

نمرود نے خدائی کا دعویٰ کیا انسان اس سے ڈرتے رہے اور اس دعوے سے نہ باز رکھ سکے لیکن ایک مچھر نے نمرود کا کام تمام کر دیا۔ آج بھی دنیا کے وہ مغرور لوگ جو خدا کے آگے نہیں جھکتے وہ رات کو مچھروں کے سامنے بے بس ہو جاتے ہیں۔ وہ ایک مچھر کو مارتے ہیں تو دس مچھر اس کی موت کا انتقام لینے کے لئے بھن بھن کر کے لہرانے لگتے ہیں اور اسی تصادم اور کشمکش میں ساری رات خراب ہو جاتی ہے اور وہ مغرور انسان جس کی گردن ہر وقت تنی رہتی ہے مچھر جیسی چھوٹی مخلوق کا بھی مقابلہ نہیں کر پاتا۔

ابرہا نے جب خانۂ کعبہ کو منہدم کرنے کی ناپاک اسکیم پر عمل کرنے کا ارادہ کیا تو ابابیل کے ایک لشکر نے ابرہا کی فوج کو جو ہاتھیوں پر سوار تھی پسپا کر دیا اور فضاؤں میں اڑ کر اتنی کنکریاں برسائیں کہ اس کا ناک میں دم ہو گیا اور اسے ناکام و نامراد ہو کر واپس ہونا پڑا۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب غارِ ثور میں پناہ لی تو ایک مکڑی نے غار کے منہ پر اپنا جالا تان دیا اور ایک سائڈ میں جنگلی کبوتروں نے اپنا گھونسلہ بنا لیا۔ اربابِ باطل ادھر سے گزرے تو وہ یہ سمجھے کہ اس غار میں کوئی داخل نہیں ہوا۔ اگر داخل ہوتا تو نہ یہاں مکڑی کا جالا ہوتا اور نہ کبوتروں کا گھونسلہ۔ قیامت تک مکڑی اور کبوتروں کی دانش مندی یادگار رہے گی اور امت مسلمہ پر ان بے حیثیت جانوروں کا یہ احسانِ عظیم ہے کہ انہوں نے اپنی حکمتِ عملی سے محسنِ انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم کی جان کی حفاظت کی۔



نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نبوت کے ابتدائی دور میں قریش مکہ سے جو معاہدہ کیا تھا اس معاہدہ کو توڑنا ممکن نہ تھا اور اس پر عمل کرنے میں مالی اور جانی دونوں طرح کا نقصان تھا۔ عجیب طرح کی الجھن تھی اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے اصحاب کی اس الجھن کو دیمک نے حل کر دیا۔ دیمک نے اس کاغذ کو چاٹ لیا جس پر یہ معاہدہ تحریر تھا۔ اس طرح وہ معاہدہ کالعدم ہو گیا اور آنحضورؐ اور ان کے ساتھیوں کو ظلم و ستم سے نجات حاصل ہوئی۔

اس طرح کی سیکڑوں مثالوں سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ مالک کون و مکاں نے معمولی جانوروں سے بھی بڑے بڑے کام لے لئے ہیں اور آج بھی حیوانات زندگی کے مختلف ہنگاموں میں انسان کے شانہ بشانہ بے شمار امور انجام دینے میں مصروف عمل ہیں۔ لیکن یہ تو جانوروں کی وہ خدمات ہیں جو ظاہر و باہر ہیں اور جن کا عمومی طور پر سبھی کو علم ہے لیکن جانوروں سے انسان کو اور بھی بے شمار فائدے ہیں۔ بے



شمار فائدے وہ جانوروں سے دانستہ یا نادانستہ طور پر اٹھا رہا ہے اور بعض فائدوں سے وہ آج بھی بے خبر ہے۔ ہم انشاء اللہ اس کتاب میں پوری وضاحت کے ساتھ اس بات کی نشان دہی کریں گے کہ بعض جانوروں کا گوشت کھالیں، خون، ہڈیاں اور ان کے جسم کے مختلف اعضاء انسان کی مختلف بیماریوں میں مفید ہیں۔ ہر شخص اس بات سے باخبر ہے کہ اگر کسی کو لقوے کی بیماری ہو جائے تو جنگلی کبوتر کا گوشت اور خون اس کے لئے مفید ہے اور بارہا لوگوں کا یہ تجربہ ہے کہ جنگلی کبوتر کا گوشت استعمال کرنے اور خون کی لیپ سے لقوے کی بیماری کلّی یا جزوی طور پر ختم ہو گئی۔

ہم تفصیل کے ساتھ سیکڑوں جانوروں کے بارے میں یہ بتائیں گے کہ ان کا گوشت کن کن امراض کو دفع کرنے میں تریاق کا کام دیتا ہے ہمیں یقین ہے کہ جب ان پوشیدہ صداقتوں پر آپ کی نظر پڑے گی تو آپ حیرت میں ڈوب جائیں گے اور اپنے مالک و رزّاق کی صناعی اور کرشمۂ قدرت پر عش عش کرنے لگیں گے اور آپ کو اس بات کا علم ہوگا کہ جب دنیا میں ہوسپٹل، نرسنگ ہوم، مطب اور شفاخانے نہیں تھے تو اللہ کے بندے کس طرح مختلف بیماریوں سے شفا پاتے تھے اور کن جانوروں کی کن چیزوں کو وہ بطور دوا استعمال کیا کرتے تھے۔ صرف یہ کہ جانوروں کے ذریعہ جسمانی امراض ختم ہو جاتے ہیں بلکہ بعض روحانی بیماریوں سے بھی ان کو چھٹکارا نصیب ہو جاتا ہے۔ بزرگوں کی تحریروں سے یہ ثابت ہے کہ بعض جانوروں کی ہڈیاں اگر ہاتھ میں باندھ لی جائیں تو یہ سحر اور نظر بد سے انسان کلّیۃً محفوظ ہو جاتا ہے۔ بہر حال زیر نظر کتاب میں ایسے بہت سے فارمولے تحریر کئے جائیں گے جو آپ کے لئے اور آپ کے متعلقین کے لئے مختلف امراض میں تیر بہدف ثابت ہوں گے۔

واللہ المستعان وعَلَیه التکلان۔

ذیل میں ہم ایسے بے شمار نسخے اور فارمولے نقل کر رہے ہیں جو ہمارے قارئین کے لئے بے حد مفید ثابت ہوں گے اور ہمیں امید ہے کہ اس مضمون کے پڑھنے والے ہماری تحقیق سے ضرور فائدہ اٹھائیں گے اور اس مالکِ حقیقی کے شکر گذار بنیں گے جس نے دنیا کی ہر ایک چیز کو انسانوں کی خدمت و ضرورت کے لئے پیدا کیا ہے۔

## ابابیل

● ابابیل کا گوشت شرعاً حرام ہے اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے مارنے کی سختی سے ممانعت فرمائی ہے حکیم ارسطو نے لکھا ہے کہ ابابیل کی آنکھ نکال کر اگر کسی کپڑے میں لپیٹ کر کسی تخت یا چار پائی کے کسی پائے میں باندھ دی جائے تو جو شخص بھی اس چار پائی پر لیٹے گا اسے ہرگز نیند نہیں آئے گی۔

● اگر ابابیل کی آنکھ کو سکھا کر پیس کر پھر کسی تیل میں ملا کر کسی عورت کو پلا دی جائے تو وہ عورت تیل پلانے والے سے شدید محبت کرنے لگے گی اور اگر ابابیل کی سوکھی ہوئی آنکھ چنبیلی کے تیل میں گھس کر زچہ کی ناک میں مل دی جائے تو بچے کی پیدائش میں سہولت ہوگی، اگر کسی عورت کو ابابیل کے خون کے چند قطرے پلا دئے جائیں تو اس کا زورِ شہوت ختم ہو جائے گا۔

● ابابیل کی بیٹ اگر زخموں پر لگا دی جائے **تو زخم جلد بھر** جاتے ہیں، ابابیل کا پتہ پینے سے بشرطیکہ چھاچھ یا دودھ میں ملا کر پیا جائے **تو** سفید بال کالے ہو جاتے ہیں اور اس میں دانتوں کے کالے ہو جانے کا **بھی امکان** ہے۔ اس لئے احتیاط یہ رکھنی چاہئے کہ دانت محفوظ رہیں۔

● ابابیل کے سر میں سے ایک **پتھری نکلتی** ہے یہ پتھری اگر کسی کے پاس ہو تو مختلف حادثات میں بفضل **خداوندی اس کی حفاظت** کرتی ہے اور جس شخص کے پاس یہ پتھری ہوگی وہ جس سے بھی محبت **کرے گا اس** کی محبت کامیاب رہے گی۔ انشاء اللہ



● اگر ابابیل کے گھونسلے کی مٹی پانی میں گھول کر پی لی جائے تو کثرتِ پیشاب **کے مرض** میں بے حد مفید ہے۔

## اژدہا

● سانپ کی ہی ایک قسم اژدہا کہلاتی ہے، اژدہا سانپ سے بڑا اور موٹا ہوتا ہے۔

## اژدہے کا شرعی حکم

● **اگر اژدہے** کے خون کی مالش عضوِ تناسل پر کر لی جائے تو مرد میں ایک عجیب طرح کی قوت پیدا ہو۔

● اژدہے کی جلی ہوئی راکھ کو شہد میں ملا کر اگر متعلقہ مقامات پر لگائی جائے تو بواسیر اور برص کے لئے بے حد مفید ہے۔

● اژدہے کی کھال میں اگر نفرت کا تعویذ لپیٹ کر دو پرانی قبروں کے درمیان دبا دیا جائے تو فوراً اس کا اثر ظاہر ہو۔

## اُلّو

● اُلّو ایک مخصوص قسم کا پرندہ ہے جو تقریباً تمام **ممالک** میں پایا جاتا ہے۔ لفظ اُلّو کا اطلاق نر اور مادہ دونوں پر ہوتا ہے۔

## اُلّو خصوصیت

● اُلّو کی عادت یہ ہے کہ ہر پرندے کے گھونسلے میں **گھس کر اس کے انڈے** بچوں کو نکال پھینکتا ہے اور اس گھونسلے پر اپنا قبضہ جما لیتا ہے۔ **کوئی پرندہ اس کے حملے** کو روکنے کی طاقت نہیں رکھتا، اُلّو کی خصوصیات میں ایک سے یہ ہے کہ **وہ رات بھر نہیں** سوتا،

اُلّو کو دن میں صاف نظر نہیں آتا اسی لئے یہ دن میں سامنے آنے سے گریز کرتا ہے۔

## اُلّو کے طبّی اور روحانی فائدے

● اُلّو کو اگر ذبح کر دیا جائے تو اس کی ایک آنکھ کھلی رہتی ہے۔ اس کی ایک آنکھ بند ہو جاتی ہے۔ کھلی ہوئی آنکھ کی خصوصیت یہ ہے کہ اگر اس کو انگوٹھی کے نگ کے نیچے رکھ دیا جائے تو اس کا پہننے والا جب تک اسے اتار نہ دے برابر جاگتا رہے گا اور دوسری آنکھ کی خصوصیت اس کے برعکس ہے۔

● اگر کسی اُلّو کا دل سونے کی حالت میں کسی عورت کے بائیں ہاتھ پر رکھ دیا جائے تو اس عورت نے دن میں جو کام کئے ہوں گے وہ بتا دے گی۔

● کسی بڑے اُلّو کا دل بھیڑیئے کی کھال میں لپیٹ کر اگر کلائی میں باندھ لیا جائے تو باندھنے والا کیڑے مکوڑوں اور ڈاکوؤں سے محفوظ رہے گا اور کسی ظالم سے بھی اسے خوف محسوس نہ ہوگا۔

● اگر اُلّو کی چربی پگھلا کر آنکھ میں لگالی جائے تو رات کو سخت اندھیرے میں بھی ہر چیز نظر آئے گی۔

● یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ اُلّو کا گوشت دل و دماغ کو نقصان دیتا ہے اور اس کا گوشت کھانے سے آدمی پاگل ہو جاتا ہے۔

● اگر کسی کو لقوہ ہو گیا ہو تو اُلّو کو ذبح کر کے فوراً ہی اس کا دل لقوہ زدہ جگہ پر لگانا مفید ہے۔

● اگر اُلّو کے خون کو کسی بھی تیل میں ملا کر سر میں لگائیں تو اسی وقت تمام جوئیں مر جائیں۔

● اُلّو کی کھال اور اس کے پر پُرزے سفلی عمل میں برائے جادو استعمال کئے



جاتے ہیں اور ان کے ذریعہ جادو کی کاٹ بھی ہوتی ہے۔

## اونٹ

● اگر اونٹ کے بالوں کو جلا کر بہتے ہوئے خون پر چھڑک دیا جائے تو وہ خون کو کاٹ دیتا ہے۔

● اگر اونٹ کی چیچڑی کسی عاشق کے دائیں بازو پر باندھ دی جائے تو اس کا عشق زائل ہو جاتا ہے۔

● کسی شرابی کا نشہ نہ ٹوٹے تو اس پر اونٹ کے پیشاب کی چھینٹیں دے دی جائیں تو فوراً نشہ ٹوٹ جائے گا۔

● اونٹ کا گوشت مردوں اور عورتوں دونوں کے لئے مفید ہے۔ یہ قوتِ باہ میں اضافہ کرتا ہے اور پٹھوں کو مضبوط کرتا ہے۔



● آسیب زدہ آدمی کو اگر اونٹ کی سوکھی ہوئی مینگنی سے دھونی دی جائے تو آسیب رفو ہو جاتا ہے۔

● مفرور اور لاپتہ آدمی کی بازیابی کے لئے اونٹ کی کھال پر نقش لکھ کر زمین میں دفن کیا جاتا ہے اور مفید ثابت ہوتا ہے۔

● اونٹ کا گوشت کھانے والے افراد، کینسر، ہارٹ اٹیک اور ایڈز جیسی مہلک بیماریوں سے محفوظ رہتے ہیں۔

● جس گھر میں اونٹ ہوتا ہے وہاں جنات کے اثرات نہیں ہوتے۔

● اونٹ کے پیشاب کو بعض موذی امراض میں دوا کے طور پر استعمال کیا گیا ہے اور تجربہ کے بعد مفید پایا گیا ہے، (واضح رہے کہ اونٹ کا پیشاب شرعاً حرام ہے لیکن اگر کوئی ماہر طبیب کسی انسان کی جان بچانے کے لئے کوئی حرام چیز برائے دوا تجویز

کردے تو شریعت انسان کی جان بچانے کے لئے اس کی اجازت دے دیتی ہے۔ اسی بنیاد پر آج انگریزی دواؤں کا استعمال ہو رہا ہے)

● اونٹ کی سواری کرنا بھی انسانی صحت کے لئے مفید ہے۔ اونٹ کی سواری کرنے والے کو کسی ورزش اور ایکسرسائز کی ضرورت نہیں حالانکہ ورزش ہر انسان کے لئے بے حد ضروری ہے۔

## بارہ سنگھا

● اگر بارہ سنگھا کے سینگوں سے کسی جگہ دھونی دی جائے تو تمام کیڑے مکوڑے اور موذی جانور بھاگ جاتے ہیں۔

● اگر اس کے سینگوں کو جلا کر دانتوں میں لگا دیا جائے تو دانتوں کی زردی ختم ہو جاتی ہے۔

● بارہ سنگھا کا خون اگر پی لیا جائے تو مثانے کی پتھری ریزے ریزے ہو کر پیشاب کے راستے باہر آجاتی ہے (خون کسی بھی جانور کا حرام ہے لیکن اگر کسی دوا سے فائدہ نہ ہو رہا ہو تو شرعی فتویٰ حاصل کر کے بطورِ دوا خون کا استعمال کیا جا سکتا ہے۔ مجبوی میں شریعت حرام چیزوں کی اجازت بطورِ دوا دے دیتی ہے۔)

## باز

● عرفِ عام میں باز کہلانے والے پرندے کو شاہین بھی کہا جاتا ہے۔ یہ ایک بہادر اور حساس پرندہ ہے۔ یہ اپنے مالک کا بے حد وفادار ہوتا ہے اور اس کے ذریعہ شکار کرنا انسانی ذوق میں داخل ہے۔



## باز کا شرعی حکم

● باز کا گوشت شرعاً حرام ہے۔

## باز کے طبی اور روحانی فائدے

● جس جگہ باز ہوتا ہے وہاں بچھو پیدا نہیں ہو سکتے اور اگر باز کے آنے سے پہلے ہوں تو باز کے آنے کے بعد مر جائیں گے۔

● جو شخص باز کے پر اپنے پاس رکھتا ہے وہ نیک بخت سمجھا جاتا ہے اور اسے دنیا کی سعادتیں بفضلِ رب نصیب ہوتی ہیں۔

● باز کے پنجے، آنکھ، چونچ اگر گھر میں دبا دیئے جائیں تو وہ گھر مرجعِ خلائق بن جائے۔



● باز کا پتہ سرمے میں تحلیل کر کے لگانے ے آنکھیں پانی اترنے سے محفوظ رہتی ہیں۔

● باز اور شکرے کی بیٹ باہم ملا کر اگر عورت مقامِ خاص پر کسی تیل میں تحلیل کر کے لیپ کرے پھر شوہر سے خلوت کرے تو اس کا بانجھ پن دور ہو سکتا ہے۔

## بجار

● اگر اُس مٹی کو جس پر بجار نے گائے کے ساتھ جفتی کھا کر پیشاب کر دیا ہو کسی کے عضوِ تناسل پر تھوڑی دیر کے لئے بطورِ لیپ لگا دی جائے تو اس کی مردانہ قوت میں زبردست اضافہ ہو جائے۔

● جس بچے کو رات کو بستر پر پیشاب کر دینے کی بیماری ہو اس کو بجار کا مثانہ خشک کر کے سرکے میں ملا کر دینے سے یہ بیماری ختم ہو جاتی ہے۔

● بجار کے پیشاب سے اگر لوہے پر لکھا جائے تو دور ہی سے وہ چمکتا ہے۔

## بچھو

● بچھو ایک موذی جانور ہے جو سبھی مقامات پر پایا جاتا ہے۔ دنیا کا یہ واحد جانور ہے جس کے بچے منہ سے بھی پیدا ہوتے ہیں۔ بچھو، چھپکلی کو دیکھ کر سوکھ جاتا ہے پھر رفتہ رفتہ مر جاتا ہے۔

## بچھو کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر بچھوؤں کو مار کر، سکھا کر ان سے گھر میں دھونی دی جائے تو اگر گھر میں بچھو ہوں گے تو اسی وقت وہاں سے بھاگ جائیں گے یا مر جائیں گے۔

● اگر بچھو کو تیل میں پکا کر رکھ لیا جائے پھر بچھو کے کاٹے پر اس تیل کی مالش کی جائے تو فوراً آرام مل جاتا ہے۔

● بچھو کو جلا کر جو راکھ تیار ہوتی ہے اگر اس کو رتی بھر کسی چیز میں ملا کر بطورِ دوا استعمال کی جائے مثانے کی پتھری کو توڑ دیتی ہے۔

● اگر چاند کی ۲۷ر سے ۲۹ر یا ۳۰ر تاریخ تک بچھو پکڑ کر کسی کوری ہانڈی میں بند کر دیا جائے پھر اس پر تھوڑا سا تیل سرسوں کا ڈال دیا جائے پھر اس برتن کو پورے مہینے تک بند کر کے رکھا جائے پھر اس تیل کو اگر وہ شخص اپنے درد پر لگائے جس کے کمر اور رانوں میں درد ہوتا ہو تو انشاء اللہ فوراً آرام اور سکون ملے گا اور دائمی طور پر اس درد سے نجات ملے گی۔

## بکری

● بکری کا گوشت عمدہ، لذیذ، زود ہضم ہوتا ہے۔



● بکری کی تازہ کھال اگر کسی زخمی انسان کو پہنا دی جائے تو فوری طور پر سکون ہو جاتا ہے اور زخموں کے منہ بھر جاتے ہیں، بکری کے بچے کا گوشت کے ساتھ استعمال کیا جائے تو جسم کی بڑھی ہوئی حرارت کو کنٹرول کرتا ہے، مجموعی اعتبار سے بکری کے بچے کا گوشت پھوڑے اور پھنسی میں بے حد مفید ثابت ہوتا ہے، بکری کے بچے کا گوشت موسمِ سرما میں نقصان دہ اور موسمِ گرما میں فائدے مند رہتا ہے اور دیگر موسموں میں متوسط رہتا ہے۔

یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ خصّی جانور غیر خصّی کے بہ نسبت ٹھنڈا ہوتا ہے، یہ تنومند اور چربی دار جانور سے لذیذ ہوتا ہے مگر دیر میں ہضم ہوتا ہے۔ اگر جانور نحیف ہو تو اس کے برخلاف ہوتا ہے، سب سے اچھا گوشت بکری کی ران کا ہوتا ہے اور ساتھ ساتھ زود ہضم بھی۔ مگر اس کا گوشت معدے کو ڈھیلا کرتا ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ ایسے پھلوں کا شربت پیا جائے جو قابض ہوں، سب سے زیادہ خوش ذائقہ گوشت جوان بھیڑ، کم سن گائے اور بکرے کا ہوتا ہے۔

## بُلبل

● بلبل کے انڈے اور مغز قوت باہ کے لئے مفید ہیں۔

● اس کی بیٹ اگر خشک کر کے کسی کریم میں ملا کر لگا لی جائے تو چہرے کی جھائیاں مٹ جائیں۔

● اس کے پروں کی راکھ زخموں کو بھرنے کے لئے مفید ہے۔

● اس کا خون سانس کی نالیوں اور انسانی پھیپھڑوں کے لئے مفید ہے۔

## بلّی کے طبّی فوائد

● بلّی کا گوشت شرعاً حرام ہے لیکن اگر کوئی شخص بلّی کا گوشت کھالے تو اس پر

جادو اثر نہیں کرے گا۔ اگر بلی کی تلی کسی مستحاضہ عورت کی کمر میں باندھ دی جائے تو خون فوراً موقوف ہوجائے گا۔

● اگر بلی کی دونوں آنکھوں کو سکھا کر کوئی شخص دھونی لے لے تو اس کی تمام خواہشات پوری ہوں گی اور وہ شخص دشمنوں کی چالوں سے محفوظ رہے گا، اگر بلی کا دل یا دل کا کچھ حصہ چمڑے میں لپیٹ کر اپنے پاس رکھے تو کوئی دشمن غالب نہیں آسکے گا جو بھی مقابلہ پر آئے گا اسے منہ کی کھانی پڑے گی۔ اگر کوئی شخص بلی کا پتہ سکھا کر پیس کر آنکھوں میں لگالے تو اسے رات کو بھی ایسا ہی نظر آئے گا جیسا وہ دن میں دیکھتا ہے اور پتے کو نمک اور زیرے میں ملا کر پرانے زخموں پر لگالیا جائے تو زخم فوراً اچھے ہوجائیں گے۔ اگر دن بوقتِ جماع ذکر پر لگالیا جائے تو بیوی حد سے زیادہ اپنے شوہر کی دیوانی ہوجائے گی۔

● اگر سیاہ بلی اور سیاہ مرغی کے پتے کو لے کر سکھا کر اور پیس کر سرکے میں ملالیا جائے اور پھر آنکھوں کو لگالیا جائے تو جنات نظر آنے لگیں گے۔ نفرت کا تعویذ اگر بلی کی کھال پر لکھ کر دو پرانی قبروں کے درمیان دبا دیا جائے تو تین دن کے اندر اندر یہ تعویذ اپنا اثر دکھائے گا اور فریقین ایک دوسرے کے زبردست مخالف ہوجائیں گے۔

● اگر کوئی شخص رات کو ڈرتا ہو تو اس کے گلے میں بلی کا سامنے کا دانت کپڑے میں لپیٹ کر ڈال دیا جائے تو اس کا ڈرنا موقوف ہوگا۔ اگر کوئی حاملہ اپنا بچہ ضائع کرنا چاہتی ہو تو بلی کے دماغ سے دھونی لے لے فوراً اسقاط ہوجائے گا۔

## (بھڑ) تتیّہ

● اگر تتیے کے بچے سرسوں کے تیل میں پکا کر انہیں عضوِ مخصوص پر ملا جائے تو قوتِ باہ میں زبردست اضافہ ہو۔ قدیم زمانے کے اطباء اس نسخے کے ذریعہ لوگوں کو



بہت فائدہ پہنچاتے تھے۔

# بھیڑیا

ایک جنگلی جانور ہے جو تقریباً تمام ممالک میں پایا جاتا ہے۔

## بھیڑیئے کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر بھیڑیئے کا سر اس دڑبے میں لٹکا دیا جائے جہاں کبوتر یا مرغیاں بند ہوں تو وہاں بلی اور کتے داخل نہیں ہوسکتے۔

● اگر بھیڑیئے کا داہنا پنجہ نیزے پر لٹکا دیا جائے تو جس شخص کے ہاتھ میں یہ نیزہ ہوگا اس تک دورانِ لڑائی کوئی مخالف نہیں پہنچ سکتا۔

● اگر بھیڑیئے کا خون روغنِ اخروٹ میں ملا کر کان میں ٹپکا دیا جائے تو کان کے بہرے پن کو نقصان دیتا ہے۔

● بھیڑیئے کی کھال، دانت اور آنکھ کوئی اپنے پاس رکھ لے تو سب کی نگاہوں میں محبوب رہے گا اور دشمنوں پر غالب ہوگا۔

● اگر بھیڑیئے کا پتہ عضو پر مل کر عورت سے خلوت کی جائے تو بے پناہ قوت امساک پیدا ہوجاتی ہے۔

● اگر بھیڑیئے اور گدھ کا پتہ ملا کر طلا تیار کرلیا جائے تو اس کے استعمال سے قوتِ باہ میں بے پناہ اضافہ ہوجاتا ہے۔

● حکیم جالینوس کا فرمان ہے کہ بھیڑیئے کا پتہ اگر روغنِ بنفشہ میں تحلیل کر کے ناک میں اس کے چند قطرے چڑھا لئے جائیں تو پرانے سے پرانا دردِ سر ٹھیک ہوجاتا ہے اور اگر اسی محلول کو بچے کی ناک میں چڑھا دیا جائے تو یہ بچہ تمام عمر انشاء اللہ مرگی سے

محفوظ رہے گا۔

● اگر بھیڑیئے کا پتہ شہد میں ملا کر آنکھ میں لگالیا جائے تو اندھے پن اور ضعفِ بصارت کو فائدہ پہنچاتا ہے۔ شرط یہ ہے کہ اس کو سورج وغیرہ کی حرارت سے محفوظ رکھا جائے اور کسی ٹھنڈے مقام فریج وغیرہ میں رکھا جائے۔

● اگر کسی عورت اور اس کی ماں کا نام لے کر بھیڑیئے کی دم میں گرہ لگادی جائے تو جب تک یہ گرہ کھولی نہیں جائے گی اس عورت پر کوئی مرد قابو نہیں پاسکتا۔

● اگر زخموں پر بھیڑیئے کا خون لگادیا جائے تو زخم پک کر ٹھیک ہوجاتے ہیں۔

## بھینس

● بھینس کا گوشت ثقیل ہوتا ہے، دیر میں ہضم ہوتا ہے اور دل کے مریضوں کے لئے انتہائی نقصان دہ ہے، بھینس کے بچے کا گوشت نسبتاً جلد ہضم ہوجاتا ہے لیکن طبی اعتبار سے امراض قلب میں بھی کچھ اضافہ ہی کرتا ہے، لہٰذا جو لوگ امراضِ قلب میں مبتلا ہوں انہیں بھینس اور کٹڑے کے گوشت سے احتراز کرنا چاہئے، بھینس کا گوشت کھانے سے سر میں جوئیں پیدا ہوجاتی ہیں، بھینس کی کھال سے اگر دھونی دی جائے تو گھر سے سب پسّو ختم ہوجاتے ہیں، اگر بھینس کی چربی کو اندرانی نمک کے ساتھ ملا کر خارش کے دانوں پر یا چہرے کے داغ پر مل دیا جائے تو خارش اور داغ ختم ہوجاتے ہیں۔ اسی طرح یہ عمل بفضلِ خداوندی برص کے داغوں کو مٹادینے میں بھی مفید ثابت ہوا ہے۔

## تیتر

● تیتر کا گوشت شرعی طور پر حلال ہے اور کبوتر کے گوشت کی طرح یہ لذیذ بھی ہوتا ہے اور گرم بھی۔





● تیتر کی چربی اگر کیوڑے میں پگھلا کر کان میں ڈال لے تو کان کا درد فوراً ٹھیک ہوجائے۔

● تیتر کا گوشت عقل وفہم میں اضافہ کرتا ہے اور مادۂ منویہ کو بھی بڑھاتا ہے۔

● اگر تیتر کا گوشت ان لوگوں کو کھلایا جائے جن میں مردمی کمزوری پائی جاتی ہے تو ان کے مرض کو دور کرنے میں تریاق ثابت ہوگا اور چند دن اس کا گوشت استعمال کرنے سے ان کی مردانگی بحال ہوجائے گی۔

## ٹٹّو

● ٹٹو گھوڑے کی ایک قسم ہے اور دیکھنے میں تقریباً گھوڑے ہی جیسا ہوتا ہے۔

## ٹٹّو کا شرعی حکم

● بعض ائمہ کے نزدیک یہ جائز ہے اور بعض کے نزدیک مکروہِ تحریمی۔

● ٹٹو کا گوشت امام شافعیؒ کے نزدیک پاک ہے اور امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک مکروہ ہے۔

## ٹٹّو کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر کسی عورت کو ٹٹو کا خون پلادیا جائے تو وہ حاملہ نہیں ہوسکتی۔

● اگر ٹٹو کے براز کو خشک کر کے پیس کر رکھ لیں اور بوقتِ ضرورت اس شخص کی ناک پر لگائیں جس کی نکسیر پھوٹ رہی ہو تو نکسیر فوراً بند ہوجائے گی۔

● اس بُرادے کو اگر زخموں پر چھڑک لیں تو زخم فوراً خشک ہوجائیں گے۔

● ٹٹو کی چربی کی مالش دردِ عرق النساء کے لئے بے حد مفید ہے۔

● ٹٹو کے چاروں کھروں پر اگر سورۂ طارق کی آخری آیات اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے گھر کے چاروں کونوں میں دبا دیں تو گھر سفلی جادو ٹونے سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

● ٹٹو کی مینگنی اگر چاول کے برابر کسی عورت کو کھلا دی جائے جس کے پیٹ میں بچہ مر گیا ہو تو فوراً بچہ باہر آ جائے گا اور عورت کی جان بچ جائے گی۔

● اگر ٹٹو کا براز سکھا کر ناک کے نتھنوں پر لگا لے تو نکسیر فی الفور بند ہو جاتی ہے۔ اسی طرح زخموں پر چھڑکنے سے خون بند ہو جاتا ہے اور زخم خشک ہو جاتے ہیں۔

● ٹٹو کی چربی کی مالش درد عرق النساء میں انتہائی مفید ہے۔

● اگر ٹٹو کی دم کے بالوں سے دھونی لے لی جائے تو دل کا خوف و ہراس ختم ہو جاتا ہے اور انسان کے اندر جرأت اور بے باکی پیدا ہو جاتی ہے۔

## ٹڈی

علامہ دمیریؒ فرماتے ہیں کہ ٹڈی میں مختلف جانوروں کی دس چیزیں پائی جاتی ہیں (۱) گھوڑے کا چہرہ ہونا۔ (۲) ہاتھی کی آنکھ (۳) بیل کی گردن (۴) بارہ سنگھے کا سینگھ (۵) شیر کا سینہ (۶) بچھو کا پیٹ (۷) گدھ کے پر (۸) اونٹ کی ران (۹) شتر مرغ کی ٹانگ (۱۰) سانپ کی دم۔

## ٹڈی کا شرعی حکم

● اس کا گوشت مباح ہے۔ اس پر تمام فقہاء کا اجماع ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی ٹڈی کا گوشت کھایا ہے۔





## ٹڈی کے طبی اور روحانی فائدے

● اگر کوئی شخص پیاس کی بیماری میں مبتلا ہو تو اسے چاہئے کہ بارہ ٹڈیوں کے سر اور ہاتھ پیر لے کر اس میں درخت ریحان کی خشک چھال ملا کر پئے انشاء اللہ عنقریب اس مرض سے نجات حاصل ہو جائے گی۔

● اگر کسی شخص کو کھل کر پیشاب نہ آتا ہو تو تین ٹڈیوں کو مار کر ان سے اسے دھونی دی جائے انشاء اللہ ایک ہی مرتبہ یہ عمل کرنے سے پیشاب کھل کر آنے لگے گا۔

● اگر کسی شخص کے چہرے پر جھائیاں پڑ گئی ہوں تو وہ ٹڈی کے انڈے اپنے چہرے پر ملے بہت جلد اس کے چہرے کی جھائیاں ختم ہو جائیں گی اور چہرہ صاف ہو جائے گا۔ (انشاء اللہ تعالیٰ)

## جونک

● یہ سرخ اور سیاہ رنگ، کا ایک دریائی کیڑا ہے جو انسانی بدن کو چمٹ جاتا ہے اور انسان کا خون چوس لیتا ہے۔

## جونک شرعی حکم

● شرعی طور پر اس کا گوشت حرام ہے۔

## جونک کے طبّی فائدے

● اگر جسم کے جوڑوں میں درد ہو تو وہاں جونک لگا دینے سے درد موقوف ہو جائے گا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ جونک پچھنوں کی طرح جسم کے فاسد خون کو چوس لیتی ہے۔ بالخصوص بچوں، عورتوں و آرام طلب مردوں کو اس سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

• اگر کسی شخص کے بال نہ نکلتے ہوں تو جونک کو سائے میں سکھا کر نوشادر کے ساتھ پیس کر سر پر ملا جائے تو بال نکل آئیں گے۔

• جونک کی دھونی دینے سے کھٹمل اور مچھر بھاگ جاتے ہیں۔

• اگر بڑی جونک کو کسی اچھے تیل میں تل لیا جائے پھر اس کو پیس کر سر کے میں ملا لیا جائے اور مرہم کی طرح بنا لیا جائے پھر اس مرہم کا پھایہ اگر اپنی مقعد کے سوراخ پر لگا لیا جائے تو بواسیر ختم ہو جائے گی۔

• اگر جونک کی دھونی کسی شیشے کی دکان میں دے دی جائے تو اس دکان کے تمام شیشے چٹخ جائیں گے۔ایک شیشہ بھی صحیح حالت میں نہیں رہے گا۔

## جوں

• جوں ایک قسم کا کیڑا ہے جو بالوں اور کپڑوں میں پیدا ہوتا ہے۔عام طور پر لوگ جوں کو پکڑ کر مار دیتے ہیں کیوں کہ جس انسان کے سر میں جوں پیدا ہو جاتی ہے اسے کسی طرح سکون اور قرار نصیب نہیں ہوتا۔

• بزرگوں سے مروی ہے کہ اگر رفعِ حاجت کے وقت کوئی جوں کو ہلاک کردے تو شیطان اس کے بالوں میں داخل ہو جاتا ہے اور اس کو چالیس دن تک ذکر اللہ سے غافل کر دیتا ہے۔

## حاملہ عورت کا لڑکا اور لڑکی معلوم کرنے کا طریقہ

• اگر کوئی حاملہ عورت یہ معلوم کرنا چاہے کہ اس کے پیٹ میں لڑکا ہے یا لڑکی تو وہ اپنے سر سے ایک جوں پکڑے اور پھر اپنے پستانوں سے دودھ کا ایک قطرہ نکال کر اپنی ہتھیلی پر ڈال لے اور اس میں جوں چھوڑ دے۔اگر جوں دودھ کے قطرے سے باہر نکل گئی تو حمل لڑکی کا ہے اور اگر دودھ کے قطرے ہی میں رہی تو حمل لڑکے کا ہے۔





• اگر زندہ جوں کھانے میں گر جائے تو اس کو کھانے سے نسیان (بھولنے کی) بیماری پیدا ہو جاتی ہے۔

• آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ۶ر چیزوں سے نسیان پیدا ہوتا ہے۔(۱) چوہے کا جھوٹا کھانا (۲) زندہ جوں کو بغیر مارے پھینک دینا (۳) ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب کرنا (۴) قطار کو توڑ دینا (۵) گوند چبانا (۶) کھٹا سیب کھانا۔

• بعض بزرگوں نے فرمایا ہے کہ نسیان کی بیماری ان چیزوں سے بھی پیدا ہوتی ہے (۱) قبروں کے کتبے پڑھنا (۲) دو عورتوں کے درمیان چلنا (۳) مصلوب کو دیکھنا (۴) ہرا دھنیا کچا کھانا (۵) گرم روٹی کھانا وغیرہ اور بعض بزرگوں نے فرمایا ہے کہ کالے رنگ کا جوتا پہننے سے بھی نسیان پیدا ہوتا ہے۔(واللہ اعلم بالصواب)

## چڑیا

• چڑیوں گا گوشت گرم، خشک اور مرغی کے گوشت سے زیادہ سخت ہوتا ہے، اس کا گوشت منی اور قوتِ باہ میں اضافہ کرتا ہے، رطوبت والے اشخاص کے لئے اس کا گوشت مضر ہے، لیکن روغنِ باذام سے اس کی مضرت ختم ہو جاتی ہے۔

• چڑیا کا گوشت بوڑھے اور سرد مزاج لوگ اگر موسمِ سرما میں کھائیں تو سردی کی مضرت سے بڑی حد تک محفوظ رہ سکتے ہیں۔

• چڑیا کی ہڈی نہیں کھانی چاہئے۔اگر اس کی ہڈی پیٹ میں چلی جائے تو پتے اور آنتوں میں چربی پیدا کر دیتی ہے۔

• اگر چڑیا کے گوشت کی یخنی کھائی جائے تو قوت باہ میں زبردست اضافہ ہوتا ہے۔

• چڑیوں کے گوشت کا شوربہ طبیعت میں صفائی اور ذہن میں یکسوئی پیدا کرتا ہے

● چڑیوں کی بیٹ اگر لعابِ دہن میں ملا کر پھنسیوں پر لگائی جائے تو پھنسیاں بالکل ختم ہو جاتی ہیں۔

● اگر چڑیا کا مغز شیرے کے ہمراہ پگھلا کر شراب کے عادی کو پلا دیا جائے تو اس کو شراب سے نفرت ہو جائے گی۔

● چیڑے کا خون اگر مسور کی دال کے بیسن میں مل کر گولیاں بنالی جائیں تو یہ گولیاں قوت باہ میں حد سے زیادہ مفید ہیں اور طبیعت میں ہیجان بھی پیدا کرتی ہیں، قدیم زمانہ میں اطباء چیڑے کے مغز کو بھی ان مریضوں کو استعمال کراتے تھے جن میں رجولیت اور مردانگی کا فقدان ہو۔

● مذکورہ گولی کو اگر زیتون کے تیل میں ملا کر عضو مخصوص پر مالش کر لی جائے تو اس میں مضبوطی اور طاقت پیدا ہوتی ہے۔



## چمگادڑ

● چمگادڑ کا کھانا حرام ہے۔ اگر چہ بعض حضرات نے اس کے گوشت کو حلال بھی بتایا ہے لیکن صحیح بات یہ ہے کہ اس کا گوشت شرعاً حرام ہے۔

## چمگادڑ کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر چمگادڑ کا سر کسی کے تکیہ کے نیچے رکھ دیا جائے تو اس شخص کی نیند اڑ جائے گی

● اگر چمگادڑ کا سر چنبیلی کے تیل میں ڈال کر کسی تانبے یا لوہے کے برتن میں اس طرح پکا لیا جائے کہ تیل بار بار الٹتے پلٹتے رہیں یہاں تک کہ چمگادڑ کا سر جل کر کوئلہ ہو جائے اور تیل میں تحلیل ہو جائے یا اگر تحلیل نہ ہو لیکن تیل میں اس کے اثرات پوری طرح محلول ہو جائیں پھر اس تیل کو کسی شیشی میں رکھ لیا جائے۔ یہ تیل فالج، لقوے اور



رعشے کی بیماری کی میں انشاء اللہ بے حد مفید ثابت ہوگا۔

● اگر چمگادڑ کو ذبح کر کے پھر اس کو جلا کر گھر میں دھونی دی جائے تو گھر میں سانپ اور بچھو داخل نہیں ہوں گے اور جو موجود ہوں گے فوراً بھاگ جائیں گے۔

● اگر چند چمگادڑوں کو ذبح کر کے شوربہ پکایا جائے پھر اس شوربے کو ایک طباق میں نکال کر اس پر فالج کے مریض کو بٹھا دیا جائے تو بفضل رب اس کو فالج سے نجات حاصل ہو جائے گی۔

● اگر زیر ناف بلوغ سے پہلے چمگادڑ کا خون مل دیا جائے تو اس جگہ کبھی بال نہیں آئیں گے۔

## چوہا

● عام گھروں میں پایا جانے والا ایک مشہور جانور ہے۔

## چوہے کا شرعی حکم

● اس کا گوشت حرام ہے اور اس کا جھوٹا مکروہِ تحریمی ہے

## چوہے کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر چوہے کے سر کو کاٹ کر اور زرد رنگ کے کپڑے میں باندھ کر اس شخص کے سرہانے رکھ دیا جائے جو شدید دردِ سر میں مبتلا ہو تو فوراً اس کا درد موقوف ہوگا، یہی عمل مرگی کے لئے مفید ہے۔

● اگر کسی کو چوتھیا بخار آیا ہو اور کسی علاج سے رفع نہ ہوتا ہو تو چوہے کی آنکھ اس کے گلے میں کپڑے میں لپیٹ کر باندھ دیں۔ انشاء اللہ چوتھیا بخار سے نجات ملے گی۔

# چیتا

● چیتا ایک درندہ ہے جو شیر کی طرح خوبصورت اور بہادر ہوتا ہے۔

## چیتے کا شرعی حکم

● چیتا بالاتفاق حرام ہے اور اس کی کھال اگر چہ دباغت کی وجہ سے پاک ہوجاتی ہے لیکن اس کی جائے نماز وغیرہ بنانا جائز نہیں ہے۔

## چیتے کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر چوہے پکڑنے ہوں تو کسی جگہ چیتے کا سر دفن کردیا جائے کچھ دیر کے بعد اس جگہ چوہے آکر جمع ہوجائیں گے اور ان پر ایک مدہوشی طاری ہوگی۔

● چیتے کے پتے کو سکھا کر اگر سرمہ میں تحلیل کرکے استعمال کیا جائے تو نگاہ تیز ہوجاتی ہے اور آنکھ سے پانی بہنے کا مرض بھی رفع ہوجاتا ہے۔

● اگر چیتے کی کھال سے دھونی دی جائے تو وہاں سے بچھو بھاگ جاتے ہیں یا مر جاتے ہیں۔

● اگر چیتے کی چربی پرانے زخموں پر لگادی جائے تو زخم فوراً مندمل ہوجاتے ہیں۔

● اگر کوئی شخص چیتے کا خون پی لے تو زہریلے جانور کے کاٹنے سے اس پر کوئی اثر نہ ہو (یاد رکھیں کسی بھی جانور کا خون حرام ہے اور اطباء کی رائے سے اگر بطورِ دوا استعمال کیا جائے تو کراہیت کے ساتھ اجازت ہے۔)

● اگر چیتے کے عضوِ تناسل کا شوربہ پکایا جائے اور پھر اس شوربے کو وہ شخص پی لے جس کو سلسۃ البول کی بیماری ہو تو بیماری فوراً رفع ہوگی۔ مثانے کی تمام بیماریاں اس





عمل سے ختم ہوجائیں گی۔

● اگر چیتے کی کھال کو تعویذ بنا کر اپنے ہاتھ پر باندھ لیا جائے تو بواسیر کا مرض فوراً ٹھیک ہوجائے۔

● اگر چیتے کے دل کا ٹکڑا ایک تولے کے برابر سکھا کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیا جائے تو لوگوں پر رعب طاری رہے اور دشمن بھی مرعوب رہیں۔

● اگر چیتے کے ہاتھ، پنجے کسی جگہ دفن کردئے جائیں تو ہاں چوہے نہیں رہ سکتے۔

# چیل

● چیل مشہور پرندہ ہے اور ہر جگہ پایا جاتا ہے۔

## چیل کا شرعی حکم

● متفقہ طور پر اس کا گوشت حرام ہے۔

## چیل کے طبّی اور روحانی فائدے

● چیل کے پتے کو سائے میں خشک کرکے رکھ لیں پھر بوقت ضرورت اس کو پانی میں بھگو کر ایسی جگہ لگائیں جہاں زہریلے جانور نے کاٹ لیا ہو تو فوراً شفا ہوگی۔

● اگر اس کے پتے کو باریک پیس کر سانپوں کے بل میں چھڑک دیں تو تمام سانپ مر جائیں گے۔

● چیل کے خون کا ایک قطرہ اور عرقِ گلاب کے تین قطروں میں ملا کر اگر گردے کے مریض کو استعمال کرائیں تو مرض رفع ہوجاتا ہے۔

● جس گھر میں چیل کا پتہ لٹکا ہوا ہو، اس گھر میں سانپ، بچھو داخل نہیں ہوتے۔

● چیل کے تمام پروں اور اس کے پنجوں اور سر کو اگر کسی گھر میں درمیان گھر دفن کر دیا جائے تو گھر جادو کے اثرات سے محفوظ رہتا ہے۔

● چیل کے پتے کو سائے میں خشک کر کے شیشے کے برتن میں بھگو کر کسی بھی زہریلے جانور کے ڈسنے کی جگہ ایک قطرہ ٹپکانے سے اس کے زہریلے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔

● اگر اسی پتہ کا سرمہ بنا کر آنکھ میں لگائیں۔ اگر جانور نے دائیں آنکھ میں کاٹا ہو تو دائیں آنکھ میں اور اگر بائیں آنکھ میں کاٹا ہو تو بائیں آنکھ میں لگانے سے شفا نصیب ہوتی ہے۔

● چیل کے پتے کو باریک پیس کر سانپوں کے بل میں چھڑکنے سے تمام سانپ مرجائیں گے۔



# خچر

● خچر گدھے اور گھوڑے سے مل کر پیدا ہوتا ہے اور یہ ہر ملک میں پایا جاتا ہے۔

## خچر کا شرعی حکم

● خچر کا گوشت حرام ہے۔

## خچر کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر کوئی عورت خچر کے دل کو کھالے تو کبھی حاملہ نہیں ہوسکتی اگر چہ شرعاً حرام ہے

● اگر کوئی عورت خچر کے کان کے میل کو اپنی شرم گاہ کے اندرونی حصہ میں لگالے تو کبھی حاملہ نہیں ہوسکتی۔



● اگر کوئی عورت خچر کے کان کے میل کو خچر ہی کی کھال میں رکھ کر اپنے ہاتھ پر باندھ لے تو کبھی حاملہ نہ ہو۔

● اگر کوئی گنجا شخص خچر کے کھروں کی راکھ بنا کر تیل میں ملا کر استعمال کرے تو سر کا گنجا پن دور ہو۔

● اگر کالے رنگ کے خچر کا خون گھر میں چھڑک دیں تو گھر سے چوہے بھاگ جائیں۔

● اگر خچر کے کھروں سے گھر میں دھونی دی جائے تو گھر سے چوہے اور کیڑے مکوڑے سب فرار ہو جائیں

● اگر کوئی عاشق خچر کے لوٹنے کی جگہ چند بار لوٹ لے تو اس کے دل سے عشق رفع ہو جاتا ہے۔ خچر کی چربی کی مالش عرق النساء کے درد کے لئے مفید ہے۔

● اگر کوئی شخص زکام میں مبتلا ہو تو خچر کی غلاظت کو سونگھ کر تھوک دے۔ زکام سے نجات مل جائے گی۔

● خچر کی چاروں ٹانگیں جس گھر میں داخل ہوں گی وہ گھر سفلی کرتوت سے محفوظ رہے گا۔

# خرگوش

● خرگوش ایک خوبصورت چوپایا ہے، خرگوش جنگلی بھی ہوتا ہے اور پالتو بھی۔ اکثر لوگ خرگوش پالتے ہیں، خرگوش کا گوشت اکثر علماء کے نزدیک حلال ہے، بعض فقہا اس کے گوشت کو مکروہ بتاتے ہیں لیکن علمائے حق کی اکثریت خرگوش کے گوشت کو حلال اور جائز بتاتی ہے۔ بقراط نے کہا ہے کہ خرگوش کا گوشت گرم خشک ہوتا ہے۔ پیٹ کو صاف کرتا ہے اور پیشاب اچھی طرح کھل کر لاتا ہے۔

## خرگوش کے طبّی اور روحانی فائدے

● اہل عرب کا یہ عقیدہ تھا کہ اگر کوئی شخص خرگوش کے ٹخنے گلے میں ڈالے رہے تو اس پر نگاہِ بد اور جادو اثر انداز نہیں ہوسکتا۔

● اگر خرگوش کی مینگنی یا گوبر کو عورت کسی کپڑے میں باندھ کر گلے میں لٹکا لے تو وہ حاملہ نہیں ہوسکتی۔

● **اگر خرگوش** کا دماغ بھون کر سیاہ مرچ کے ساتھ کھایا جائے تو رعشہ کی بیماری کے لئے مفید ہے۔

● خرگوش کا خون اگر چہرے کی چھائیوں یا برص کے داغوں پر لگایا جائے تو وہ ختم ہوجائیں۔

● جن لوگوں کو بار بار پیشاب آتا ہو ان کے لئے خرگوش کا گوشت مفید ہے۔

● اگر خرگوش کی چربی کسی عورت کے تکیہ کے نیچے رکھ دی جائے تو وہ عورت خود بخود رات کو اپنا راز فاش کردے گی۔

● اگر کوئی خرگوش کی ڈاڑھ کو اپنے گلے میں لٹکا لے تو وہ ڈاڑھ کے درد سے محفوظ ہوجائے گا۔

## دلفین

● ایک عجیب طرح کی مچھلی ہے جو ڈوبتی ہوئی چیزوں کو بچا کر کنارے کی طرف لے جاتی ہے۔ اگر وہ کسی انسان کو بھی ڈوبتے ہوئے دیکھ لے تو اس کو اٹھا کر کنارے تک پہنچا دیتی ہے۔





## دلفین کا شرعی حکم

● دلفین کا گوشت مچھلی کے گوشت کی طرح پاک اور طیب ہے۔

## دلفین کے طبّی اور روحانی فائدے

● اس کی چربی کو ایلوے میں پگھلا کر اگر کان میں ٹپکا دیا جائے تو کان کا بہرہ پن دور ہوتا ہے۔

● اگر اس کے دانت ڈرنے والے بچوں کے گلے میں ڈال دیں تو ان کا ڈرنا موقوف ہوجائے گا۔

● اگر اس کی چربی پارے میں ملا کر کوئی عورت ایک بار اپنے چہرے پر مل لے تو اس کا شوہر اس سے محبت کرنے لگے۔

● اگر اس کے چہرے کو سات روز تک عرقِ گلاب میں ڈالیں پھر اس عرق گلاب سے منہ دھولیں تو عزیز خلائق ہوجائیں۔

## دُنبہ

● دُنبہ بھیڑ کی طرح ہوتا ہے۔ عرب میں بکثرت پایا جاتا ہے۔

## دنبہ کا شرعی حکم

● دُنبہ کا گوشت بکرے کے گوشت کی طرح بالاتفاق حلال ہے۔

## دُنبے کے طبّی اور روحانی فائدے

● اس کا گوشت سودا کو روکتا ہے اور منی میں اضافہ کرتا ہے۔

- اس کا گوشت معدے کے لئے مفید ہے اور معدے کی صفائی کرتا ہے۔
- خصی دُنبے کا گوشت قوت میں بے پناہ اضافہ کرتا ہے۔
- اس کا خون بوقت ذبح اگر فوراً گرم گرم برص کے نشانات پر مل لیا جائے تو نشانات مٹ جاتے ہیں۔
- اگر دُنبے کی تازہ کلیجی جلالی جائے اور پھر اس کو سکھا کر دانتوں پر ملا جائے تو دانت سفید اور چمکیلے ہوجاتے ہیں۔
- اگر مینڈھے کا سینگ کسی درخت کی جڑ میں دبادیا جائے تو اس پر بے شمار پھل آئیں گے۔
- اگر بھیڑ کے بال عورت اپنی اندام نہانی میں رکھ لے تو حمل ضائع ہوجائے گا۔



## ریچھ

ایک مشہور درندہ ہے، یہ حد سے زیادہ تنہائی پسند ہوتا ہے، جب موسمِ سرما آتا ہے تو یہ اپنی قیام گاہ میں داخل ہوجاتا ہے اور جب تک ہوائیں اعتدال پیدا نہیں ہوجاتا تو یہ اپنی قیام گاہ سے باہر نہیں نکلتا۔ چنانچہ اس دوران جب اس کو بھوک لگتی ہے تو یہ اپنے ہاتھ پاؤں کو چاٹ لیتا ہے اور اس سے اس کی بھوک رفع ہوجاتی ہے۔

## ریچھ کا شرعی حکم

- اس کا کھانا قطعی طور پر حرام ہے اور کسی بھی امام کے نزدیک جائز نہیں ہے۔

## ریچھ کے طبّی اور روحانی فائدے

- ریچھ کی چربی کی مالش برص کو ختم کردیتی ہے۔



- اگر ریچھ کی داہنی آنکھ کپڑے میں باندھ کر کسی انسان کے بازو پر باندھ دی جائے تو اس شخص کو درندوں کا خوف نہیں ہوگا۔
- اگر ریچھ کے پتے کو داہنی ران پر باندھ کر بیوی سے صحبت کرلے تو جب تک اسے کھول نہ دے گا انزال نہ ہوگا۔
- اگر ریچھ کی کھال کا ٹکڑا بداخلاق لڑکے کے گلے میں لٹکا دیا جائے تو اس کی بداخلاقی ختم ہوجائے گی۔
- اگر ریچھ کی داہنی آنکھ اُس بچے کے گلے میں لٹکادی جائے جو رات کو ڈرتا ہو تو اس کا ڈرنا موقوف ہوگا۔
- ریچھ کی چربی اگر کسی ناسور میں بھردی جائے تو ناسور بالکل ختم ہوجائے گا۔

## ریشم کے کیڑے

- اگر ریشم کے کیڑے زیتون میں ملا کر کسی ایسے شخص کے بدن میں مل دیا جائے جسے زہریلے جانور نے ڈس لیا ہو تو انشاء اللہ اس کو فائدہ ہوگا۔
- اگر ریشم کے کیڑے مرغی کو کھلائے جائیں تو وہ موٹی ہوجائے گی۔
- اگر ریشم کے کیڑوں کو سکھا کر پیس کر زیتون کے تیل میں ملا کر سر پر استعمال کریں تو سر کا گنجاپن انشاء اللہ دور ہوگا۔

## سارس

- لمبی گردن کا ایک آبی پرندہ ہے۔ اس کی غذا سانپ اور دیگر حشرات الارض ہیں۔ سارس کی ہوشیاری مشہور ہے۔ اس پرندے کی عقل مندی یہ ہے کہ یہ اپنے دو گھونسلے بناتا ہے سال کا کچھ حصہ ایک گھونسلے میں بسر کرتا ہے اور دوسرا حصہ دوسرے

گھونسلے میں گزارتا ہے۔

## سارس کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر سارس کا چوزہ ذبح کر کے مجذوم کے بدن پر اس کا خون لگائیں تو بہت فائدہ ہو۔

● سارس کی ہڈی اپنے پاس رکھنے سے دل کی اداسی دور ہو جاتی ہے

● اگر سارس کی داہنی آنکھ اپنے پاس رکھے تو سوتا رہے۔

● سارس کی آنکھ اپنے پاس رکھنے والا پانی میں نہیں ڈوبے گا، خواہ وہ تیرنا بھی نہ جانتا ہو۔

## شکرا

● باز کی طرح ایک شکاری جانور ہے چڑیوں کو پکڑتا ہے۔ یہ پرندہ ہر جگہ پایا جاتا ہے۔

## شکرے کا شرعی حکم

● شکرے کا گوشت حرام ہے۔

## شکرے کے طبّی اور روحانی فائدے

● شکرے کا دماغ اگر کچا ہی ذکر پر مل لیا جائے تو قوت مردمی میں زبردست اضافہ ہوتا ہے اور عضو کی کمزوری ختم ہو جاتی ہے۔

● اگر کسی کے چہرے پر کالی جھائیاں پڑ گئی ہوں تو اس کے دماغ کو کچا ہی کوٹ کر چہرے پر مالش کرنے سے جھائیاں ختم ہو جاتی ہیں۔





● اگر گردن میں درد ہو تو اس کے لئے بھی یہ عمل مفید ہے۔ کرنا یہ چاہئے کہ اس کو کوٹ کر کسی تیل میں ملا کر گردن پر اس کی مالش کریں۔

## شیر

● شیر جنگل کا بادشاہ کہلاتا ہے، شیر بلاشبہ جانوروں میں سب سے زیادہ بہادر ہوتا ہے، جو لوگ بہادر ہوتے ہیں دنیا انہیں شیر کے نام سے تشبیہ دیتی ہے۔ مثلاً شیرِ کشمیر، شیر میوات جیسے خطابات دینے کا آج تک رواج چلا آرہا ہے۔

● آنحضور ﷺ کے چچا حضرت امیر حمزہؓ چونکہ بہادری اور شجاعت میں بے مثال تھے اس لئے انہیں "شیر خدا" کہا جاتا تھا، بہرکیف بہادری شیر کا خصوصی وصف ہے۔

## شیر کی خصوصیات

● شیر جتنا بہادر ہوتا ہے اُتنا ہی صابر بھی ہے۔ کئی کئی دن یہ بالکل بھوکا رہتا ہے اور صبر و ضبط کرتا ہے۔

● شیر دوسرے جانوروں کا شکار کیا ہوا نہیں کھاتا۔ اسی طرح جس گوشت پر کوئی دوسرا جانور منھ لگا دے یہ اس گوشت کو بھی نہیں منھ نہیں لگاتا۔

● شیر کتے کا جھوٹا پانی نہیں پیتا اور جس پانی میں کتا منھ ڈال دیتا ہے شیر سونگھ کر سمجھ لیتا ہے کہ اس پانی میں کتے نے منھ ڈالا ہے۔

## شیر کا شرعی حکم

● شیر کا گوشت حرام ہے اور اس کا شکار کیا ہوا جانور بھی حرام ہو جاتا ہے، شیر کی خرید و فروخت بھی شرعاً ممنوع ہے، اس کی کھال کی اگر جائے نماز بنالی جائے تو اس پر نماز مکروہ ہوتی ہے۔

## شیر کے طبّی اور روحانی فائدے

- اگر کوئی شخص اپنے بدن پر شیر کی چربی کی مالش کرلے تو اس کے نزدیک کوئی درندہ نہیں آئے گا۔
- اگر شیر کا پتہ بطور دوا مرغی کے انڈے کے ساتھ ملا کر کھالیا جائے تو نامردی دور ہوجاتی ہے۔
- اگر شیر کی کھال کسی جنگل میں جلائی جائے تو اس کی مہک سے تمام جنگلی درندے بھاگ جاتے ہیں۔
- اگر شیر کی کھال کسی الماری میں رکھ دی جائے تو وہاں دیمک پیدا نہیں ہوتی۔
- شیر کی کھال پر بیٹھنے سے ہاتھ پاؤں کے درد اور بواسیر سے شفا ہوجاتی ہے۔
- کاہلی، سستی اور چہرے پر پڑی ہوئی جھائیوں کو دور کرنے کے لئے شیر کی چربی کی مالش بہت مفید ہے۔
- اگر اس کا گوبر خشک کر کے کسی شرابی کو بغیر اسے بتائے کھلادیں تو اسے شراب سے سخت نفرت ہوجائے گی۔
- اگر کوئی شخص شیر کی کھال پر اپنا اور اپنی ماں کا نام لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو کوئی شخص اس پر حملہ نہیں کرسکتا۔

## طوطا

- طوطے کا شرعی حکم مختلف فیہ ہے۔ امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک اس کا گوشت مکروہ ہے۔ امام شافعیؒ کے نزدیک حلال ہے۔ اور بعض ائمہ کے نزدیک اس کا گوشت جائز نہیں۔



## طوطے کے طبّی اور روحانی فائدے

- طوطے کی زبان کھانے سے گفتگو میں مٹھاس اور شائستگی پیدا ہوجاتی ہے، فصاحت، روانی، قوتِ گویائی اور سچ بولنے کی جسارت بھی پیدا ہوجاتی ہے۔
- طوطے کے خون کو سکھا کر اگر چار چوراہوں کی مٹی میں ملا کر پھر اسے خشک کر کے اگر دوستوں کے درمیان بکھیر دیا جائے تو دوستی دشمن میں بدل جاتی ہے۔
- پھیپھڑوں کے جملہ امراض میں طوطے کا گوشت مفید پایا گیا ہے۔
- طوطے کا گوشت لکنت کے مریضوں کے لئے بھی بے حد مفید ثابت ہوا ہے۔

## عقاب

- عقاب کو تمام پرندوں کا سردار مانا گیا ہے۔ عقاب بہت تیز بینائی رکھتا ہے۔



## عقاب کے طبّی اور روحانی فائدے

- اگر عقاب کے پروں سے گھر میں دھونی دے دی جائے تو گھر کے سانپ بچھو مر جاتے ہیں۔
- عقاب کے بال و پر اگر کسی گھر میں دفن کردئے جائیں تو وہ گھر سحر اور جنات کے اثرات سے محفوظ ہوجاتا ہے۔
- اگر عقاب کا پتہ خشک کر کے بطور سرمہ اسے آنکھ میں لگالیں تو "نزولِ ماء" کی بیماری کو رفع کرتا ہے۔
- عقاب کے پنجے اگر کسی جگہ دبا دئے جائیں تو وہ جگہ حشرات الارض سے محفوظ ہوجاتی ہے بالخصوص چوہے وہاں باقی نہیں رہتے۔

## فاختہ

● فاختہ ایک خوبصورت پرندہ ہے اس کے گلے میں ایک طوق سا ہوتا ہے، جو اس کے حسن میں اضافہ کرتا ہے۔

## فاختہ کا شرعی حکم

● فاختہ کا گوشت شرعاً جائز ہے۔ اس کی خرید و فروخت بھی جائز ہے۔

## فاختہ کے طبّی اور روحانی فائدے

● مرگی والے بچے کے گلے میں (بشرطیکہ بچے کی عمر ۱۲ سال سے کم ہو) اگر فاختہ کی بیٹ ڈال دی جائے تو فوراً وہ شفایاب ہو جائے گا۔



● آنکھوں کے اندر اگر زخم ہو جائیں تو فاختہ کا خون سرمہ میں حل کر کے اگر لگایا جائے زخم مندمل ہو جاتے ہیں۔

● فاختہ کی آواز سے سانپ بھاگ جاتے ہیں، جس جنگل میں فاختہ ہوگی وہاں سانپ نہیں ہوں گے۔ اگر کسی گھر میں سانپوں نے اپنے بل بنا رکھے ہوں تو وہاں فاختہ پال لی جائے۔ فاختہ کی آواز سن کر سانپ وہاں سے رفو چکر ہو جائیں گے۔

● برص کے نشانات پر اگر جنگلی کبوتر اور فاختہ کا خون ملا کر چند دن تک مالش کی جائے تو برص کے نشانات ختم ہو جاتے ہیں۔ خون اگر برتن میں خشک ہو جائے تو تھوڑا سا زیتون کا تیل اس پر لگا کر پھر برص کے نشانات پر لگا لینا چاہئے۔

● اگر کسی بچے کو مرگی ہو تو اس کے گلے میں فاختہ کی بیٹ کپڑے میں باندھ کر بطریق تعویذ باندھ دیں۔ انشاء اللہ مرگی کا اثر فوراً ختم ہوگا۔



● فاختہ کے پروں سے اگر کسی ایسے شخص کو دھونی دی جائے، جس پر سستی سوار ہو تو انشاء اللہ اسے سستی اور کاہلی سے نجات ملے گی۔

## قمری

● قمری ایک خوبصورت سا پرندہ ہے، جو کبوتر اور فاختہ کے جوڑ سے بنتا ہے۔

## قمری کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر کسی شخص کو زہریلے سانپ نے کاٹ لیا ہو تو قمری کی ہڈیوں کو جلا کر روغن زیتون میں جوش دیں اور پھر اس جگہ لگائیں جہاں سانپ نے کاٹا ہو، اس سے دو فائدے ہوں گے۔ ایک زہر کا اثر ختم ہوگا، دوسرے اس کے زہر سے اگر بال جھڑ گئے ہوں گے تو وہ بھی بحال ہو جائیں گے۔

● بعض اطباء نے کہا ہے کہ جو لوگ قدرتی گنجے ہوتے ہیں اگر وہ قمری کی ہڈیوں کو جلا کر، راکھ بنا کر پھر زیتون کے تیل میں پکا کر اس کا لیپ لگاتار ایک ماہ تک رات کو سوتے وقت اپنے سر پر مالش کریں تو بال پیدا ہو جائیں گے اور اگر کسی بیماری کی وجہ سے بال جھڑ گئے ہیں تو ایک ہی ہفتے یہ عمل کرنے سے بال انشاء اللہ پھر پیدا ہو جائیں گے اور سر کا گنجاپن دور ہوگا۔

● اگر عورت سے کوئی راز معلوم کرنا ہو تو قمری کا سر سکھا کر کسی نئے اونی کپڑے میں لپیٹ کر اس عورت کے سوتے وقت اگر ران پر باندھ دیں تو وہ پوشیدہ باتوں کو سوتے سوتے ظاہر کر دے گی۔

● قمری کے پیٹ کو اگر درمیان سے کاٹ کر دو ٹکڑے کر لیں پھر ان دونوں حصوں کو پکا کر اس کا پکا ہوا پانی کسی شیشی میں جمع کر لیں پھر اس پانی سے جس کے سر میں مالش کر دیں گے وہ مالش کرنے والے سے محبت کرنے لگے گا۔

• قمری کے پروں اور پنجوں سے اگر کسی گھر میں تین مرتبہ تین دن تک لگاتار دھونی دے دی جائے تو وہ گھر لقوے اور فالج کی بیماری سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

## کبوتر

• کبوتر بالاتفاق حلال ہے کیوں کہ یہ ان پرندوں میں شامل ہے جو طیّب ہیں۔ فقہاء، علماء اور عوام وخاص کبوتر کی معصومیت کے قائل ہیں۔

## کبوتر کے طبّی اور روحانی فائدے

• اگر کسی شخص کے اعضاء شل ہو جائیں یا کسی کو لقوے یا فالج کا اثر ہو جائے تو ایسے شخص کو کبوتروں کے دڑبے کے قریب رکھا جائے اور کبوتر کا گوشت کھلایا جائے۔ کبوتر کا گوشت لقوے اور فالج کی بیماری کو ختم کرنے میں تریاق کی حیثیت رکھتا ہے اور کبوتروں کے پروں کی ہوا بھی ان امراض میں مفید ہے۔

• کبوتر کے خون کو اگر زیتون کے تیل میں ملا کر جلے ہوئے زخموں پر لگایا جائے تو آرام جلد آ جاتا ہے اور جلے ہوئے نشانات بھی مٹ جاتے ہیں۔

• کبوتر کی بیٹ کا لیپ اگر کبوتر ہی کے زخموں پر کر دیا جائے تو زخم بھر جاتے ہیں،

• کبوتر کی بیٹ گرم ہوتی ہے۔ بالخصوص جنگلی کبوتر کی بیٹ حد سے زیادہ گرم ہوتی ہے اور اگر اس کو پانی میں گھول کر پھر کسی فرش پر اس پانی کو پھیلا کر اس پر عسر بول کا مریض بیٹھ جائے تو بفضلِ خداوندی مرض سے نجات مل جائے۔

• اگر کبوتر کی بیٹ سرکے میں ملا کر دردِ استسقاء والے کے پیٹ پر لیپ کر دیا جائے تو انشاء اللہ اسی وقت اس کا مرض رفع ہوگا۔

• کبوتر کی بیٹ کی دھونی اگر دردِ زہ والی عورت کو دے دی جائے تو بچہ بآسانی



پیدا ہو جائے۔

• کبوتر کے خون سے حُب کے تعویذ لکھے جاتے ہیں اور ایسے تعویذ بہت موثر ہوتے ہیں۔

## کوّے کا شرعی حکم

• کوّے اور طوطے کے سلسلہ میں ائمہ کی ایک سی رائے ہے، بعض اس کو مکروہ بتاتے ہیں اور بعض اس کی حلّت کے قائل ہیں۔

## کوّے کے طبّی اور روحانی فائدے

• اگر کوّے کی زبان سکھا کر ایسے شخص کو کھلا دی جائے جسے پیاس کا مرض لاحق ہو تو بفضلِ خداوندی اسے شفاء حاصل ہوگی۔

• کوّے کا پتّہ اگر تیل میں ملا کر بالوں پر لگا لیا جائے تو سفید بال سیاہ ہو جائیں گے۔

• کوّے پر سفلی عمل پڑھ کر جادو کرنے کی ریت قدیم زمانہ سے چلی آ رہی ہے۔

• کوّے کے پر اس کے پنجے، اس کا سر وغیرہ بھی سفلی اعمال میں کام آتا ہے لیکن سفلی اعمال کا کرنا شرعاً جائز نہیں ہے۔

## کیچوا

• یہ ایک طرح کا کیڑا ہے جو وہاں پیدا ہو جاتا ہے جہاں رطوبت ہو۔ اکثر دریاؤں کے کناروں پر کیچوے دیکھے گئے ہیں۔ اس کا کھانا مطلقاً حرام ہے۔

# کیچوے کے طبّی فائدے

● اگر کیچوے کی چربی جسم پر مل کر کوئی شخص آگ میں کود جائے تو آگ اس کو جلا نہیں سکتی۔

● اگر کیچوے کو خشک کر کے ایک درہم کے بقدر کسی چیز میں ملا کر دردِ زہ میں مبتلا عورت کو پلایا جائے تو فوراً بچہ پیدا ہو جائے گا۔

● اگر کیچوے خشک کر کے انہیں پیس کر آٹے میں شامل کر کے روٹی پکالی جائے پھر اس روٹی کو دو تین بار کھالیا جائے تو مثانے کی پتھری ریزے ریزے ہو کر پیشاب کے راستے سے باہر آجاتی ہے۔

● اگر کیچوے خشک کر کے انہیں جلالیا جائے پھر ان کی راکھ کو کسی بھی تیل میں ملا کر گنجے کے سر پر ملا جائے تو سر پر بال پیدا ہو جائیں اور گنجہ پن ختم ہو جائے۔

● اگر کیچوؤں کو سرسوں کے تیل میں ڈال کر بوتل کو کسی زمین میں دفن کر دیا جائے اور سات یوم کے بعد اس بوتل کو نکال کر تیل کو چھان لیا جائے اور کیچوے تیل سے نکال کر پھینک دئے جائیں تو پھر اس تیل مین برابر کا گل لالہ کا عرق شامل کر کے سر پر لگایا جائے تو سفید بال کالے ہو جائیں۔

نوٹ : کیچوے کا کھانا مطلقاً حرام ہے لیکن اگر اس کو یا کسی بھی حرام شئے کو اطباء کی رائے سے استعمال کیا جائے تو شرعاً اس کی اجازت ہے لیکن حرام چیزوں کا بطورِ دوا بھی استعمال اس وقت جائز ہے جب تمام جائز دواؤں کو آزمالیا گیا ہو اور ان سے خاطر خواہ فائدہ حاصل نہ ہوا ہو۔ واللہ اعلم بالصواب





# گدھ

● گِدھ پرندوں کا بادشاہ ہے لیکن چوں کہ یہ مردار کھاتا ہے اس لئے شرعاً اس کا گوشت حرام ہے۔

# گِدھ کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر گِدھ کا دل بھیڑیئے کی کھال میں لپیٹ کر کوئی شخص اپنے گلے میں لٹکا لے تو لوگ اس سے محبت کرنے لگیں اور لوگوں پر اس کا رعب قائم رہے اور کوئی درندہ بھی اسے گزند نہ پہنچا سکے۔

● اگر دردِ زہ کے وقت عورت مشکل کا شکار ہو تو گِدھ کا پر عورت کی بائیں ران پر باندھ دیا جائے انشاء اللہ بچہ سہولت کے ساتھ فوراً باہر آجائے گا۔

● اگر گِدھ کی ہڈی بادشاہ کے وہ لوگ گلے میں ڈال لیں جو بادشاہ کے ظلم و ستم کا شکار ہوں تو اچانک بادشاہ کے رویہ میں تبدیلی آجائے اور بادشاہ ان سب کو اپنا مقرب بنالے اور آئندہ کبھی ان پر ظلم نہ کرے۔

● اگر گِدھ کے بائیں ران کی ہڈی دستوں کا پرانا مریض پہن لے تو اسے اس مرض سے نجات مل جائے۔

گِدھ کے پروں کی دھونی اگر کسی گھر میں دی جائے تو مکھی، پسو اور مچھر جیسے جانور وہاں سے بھاگ جائیں۔

● گِدھ کا کلیجہ قوتِ باہ کے لئے بے حد مفید ہے۔

● اگر گِدھ کے انڈے پھوڑ کر انہیں خوب پھینٹ لیں پھر انہیں عضو تناسل پر ملیں تو حیرت انگیز قوت حاصل ہو۔

• اگر گِدھ کی اوپر کی چونچ کسی کپڑے میں لپیٹ کر تعویذ بنا کر انسان کی گردن میں لٹکا دی جائے تو سانپ بچھو اسے کوئی نقصان نہیں پہنچا سکیں گے۔

## گیدڑ

فقہاء کے نزدیک گیدڑ کا گوشت حرام ہے۔ یہ بات غلط طور پر مشہور ہوگئی ہے کہ امام احمدؒ کے نزدیک گیدڑ حلال ہے، ان کے صحیح قول کے مطابق گیدڑ کا گوشت حرام ہے اس لئے یہ کہ درندوں کی طرح اپنے شکار کو نچلے دانتوں سے نوچتا ہے۔

## گیدڑ کے طبّی اور رُوحانی فائدے

اگر گیدڑ کی زبان کسی کے گھر میں ڈال دی جائے تو وہاں باہمی اختلافات پیدا ہوجاتے ہیں۔

• گیدڑ کا گوشت جنون اور مرگی والے مریض کے لئے باعثِ شفا ثابت ہوتا ہے۔

• اگر گیدڑ کی دائیں آنکھ کو کسی جگہ لٹکا دیا جائے تو وہ جگہ نظرِ بد سے محفوظ رہے گی۔

• اگر کوئی شخص گیدڑ کا دل اپنے گلے میں لٹکا کر جنگل بیابان میں چلا جائے تو وحشی جانوروں کے حملے سے وہ محفوظ رہے گا اور کوئی جانور اسے نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔

• گیدڑ کے خون سے زبان بندی کے تعویذ کئے جاتے ہیں اور بہت مؤثر ثابت ہوتے ہیں۔





## گینڈا

• امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک گینڈے کا گوشت حرام ہے۔ البتہ امام شافعیؒ کے نزدیک صرف مکروہ ہے۔

## گینڈے کے طبّی اور روحانی فائدے

• گینڈے کے سینگ کے سرے پر موڑ کے مخالف جانب ایک شاخ ہوتی ہے اس کے خواص بڑے عجیب وغریب ہیں، اس کے صحیح ہونے کی علامت یہ ہے کہ اگر اس میں جھانک کر دیکھا جائے تو اس میں ایک گھوڑے سوار کی صورت نظر آتی ہے۔ یہ چیز بہت قیمتی ہوتی ہے اور بادشاہ لوگ ہی اس کو رکھ سکتے ہیں۔ اس کا خاصہ یہ ہے کہ اس کے ذریعے ہر قسم کا عقدہ کھل جاتا ہے۔ مثلاً اگر کوئی درد قولنج کا مریض اس کو اپنے ہاتھ میں لے لے تو فوراً درد رفع ہوجائے گا۔ اگر درد زہ میں مبتلا عورت کے ہاتھ پر رکھ دیا جائے تو فوراً ولادت ہوجائے گی۔ اگر مرگی والے کے سر پر رکھ دیا جائے تو فوراً وہ ہوش میں آجائے گا۔ جو اس کو اپنے گلے میں ڈال لے وہ نظرِ بد سے محفوظ رہے گا۔ اگر اس کو کھولتے ہوئے پانی میں ڈال دیا جائے تو پانی اسی لمحے ٹھنڈا ہوجائے گا۔ اگر اس کو کسی غضب آلود انسان کی کمر یا سینے سے مس کردیا جائے تو فوراً اس کا غصہ کافور ہوجائے گا۔

• اگر گینڈے کی آنکھ کسی انسان کے گلے میں ڈال دی جائے تو خدا کے فضل و کرم سے اس کی تمام کلفتیں دور ہوجائیں گی۔

• گینڈے کی کھال سے بنی ہوئی ڈھال پر تلوار بالکل اثر نہیں کرتی۔



## لومڑی

• لومڑی کے گوشت کے سلسلے میں فقہاء کا زبردست اختلاف ہے۔ امام شافعیؒ اس کی حلّت کے قائل ہیں۔ امام احمد بن حنبلؒ اس کی حُرمت کے قائل ہیں اور امام ابو حنیفہؒ اور امام مالکؒ اسے مکروہ قرار دیتے ہیں۔

## لومڑی کے طبّی اور رُوحانی فائدے

• اگر لومڑی کا سر کاٹ کر کبوتروں کے دڑبے میں دبا دیا جائے تو کبوتر اس میں داخل ،، ہوئے ڈریں گے۔

• اگر کوئی بچہ خواب میں ڈرتا ہو تو اس کے گلے میں کسی کپڑے میں تعویذ بنا کر لومڑی کا دانت لٹکا دیا جائے انشاء اللہ بچے کا خواب میں ڈرنا بند ہو جائے گا۔

• لومڑی کا پتہ اگر سکھا کر مرگی اور جنون والے کو سنگھا دیا جائے تو مرگی اور جنون کا مرض ختم ہو جائے۔

• لومڑی کا گوشت کوڑھ اور مالیخولیا کے مرض میں مفید ہے۔

• اگر اس کا خون کسی ایسے بچے کے سر پر مل دیا جائے جو قدرتی گنجا ہو تو اس کے سر پر بفضل خداوندی بال اُگ آئیں۔

• لومڑی کے فوتے کو خشک کر کے باریک پیس کر پانی میں ملا دیا جائے اور تولہ بھر پانی اگر کسی نامرد کو پلا دیا جائے تو اس کی نامردی دور ہو جائے۔

• خواب میں ڈرنے والے بچے کے تکیہ میں اگر لومڑی کی دُم رکھ دی جائے تو بچے کا ڈرنا موقوف ہوگا۔

• لومڑی کی دُم کو باریک پیس کر زعفران کے تیل میں ملا کر اگر عضو تناسل پر مل



لیں تو بے پناہ قوتِ امساک اور قوتِ جماع حاصل ہو۔

• واضح رہے کہ جو فائدے لومڑی کے ہیں بعینہ وہی فائدے بھیڑیئے کے بھی ہیں اگر لومڑی کا دستیاب ہونا مشکل ہو تو بھیڑیئے کے اعضاء کو ان کاموں میں استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## مچھلی کا شرعی حکم

• مچھلی تمام ائمہ کے نزدیک حلال ہے۔ جانوروں میں صرف دو ہی جانور ایسے ہیں جو مرنے کے بعد حلال ہیں۔ ایک مچھلی اور دوسرے ٹڈی۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ ہمارے واسطے دو مردار حلال کر دئے گئے ہیں۔ مچھلی اور ٹڈی۔ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ مچھلی مرنے کے بعد حلال رہتی ہے چنانچہ پوری امت کا اس بات پر اجماع ہے کہ مچھلی مرنے کے بعد بھی حلال اور پاک ہے۔



## مچھلی کے طبّی اور روحانی فائدے

• مچھلی کا گوشت بے حد گرم ہوتا ہے اس لئے مچھلی کھا کر پیاس بہت لگتی ہے، مچھلی ان مہینوں میں کھانی چاہئے جن میں ”ر“ آتی ہو جن انگریزی مہینوں میں لفظ ”ر“ نہیں ہوتا ان میں مچھلی کا گوشت نقصان دیتا ہے۔

• جنوری، فروری، مارچ، اپریل، ستمبر، اکتوبر، نومبر، دسمبر میں مچھلی کھانی چاہئے باقی چار مہینوں میں مئی، جون، جولائی اور اگست میں مچھلی کا گوشت نقصان دیتا ہے۔

• مچھلی کے ساتھ دودھ، چھاچھ، شہد اور مسور کی دال نہیں کھانی چاہئے بلکہ مچھلی کھانے کے بعد ۲۴ گھنٹے تک بھی یہ چیزیں استعمال نہیں کرنی چاہئیں۔ ورنہ خون میں خرابی پیدا ہو جاتی ہے، برص کا مرض بھی لاحق ہو سکتا ہے، اس سلسلے میں بدپرہیزی

کرنے سے پھیپھڑے بھی خراب ہوجاتے ہیں۔

● مچھلی مادۂ منویہ پیدا کرتی ہے، مقوّی دماغ ہے، دردِ کمر رفع کرتی ہے۔

● مچھلی کا گوشت اگر شرابی کو سنگھا دیا جائے تو اس کا نشہ ہرن ہوجائے

● اگر مچھلی اور چکور کا پتہ ملا کر آنکھوں میں لگایا جائے تو موتیا کے لئے مفید ہے اور نگاہ کو تیز کرتا ہے۔

● مچھلی نفرت اور محبت کے تعویذوں کے لئے بھی استعمال میں آتی ہے اور یہ عمل تیر بہدف ہوتے ہیں۔

## مرغابی

● اس کا گوشت تمام ائمہ کے نزدیک جائز ہے۔

## مرغابی کے طبّی اور روحانی فائدے

● مرغابی کا گوشت جسم کو فربہ کرتا ہے لیکن اس کا گوشت بلغم پیدا کرتا ہے۔ اس لئے بلغمی مزاج کے لوگوں کو اس کا گوشت نہیں کھانا چاہئے۔

● اگر مرغابی کی زبان پابندی کے ساتھ کچھ دنوں تک کھائی جائے تو سلسلِ بول کی بیماری رفع ہوجاتی ہے۔

● مرغابی کا گوشت دردِ قولنج کے لئے مفید ہے۔

## مرغی

● مرغی بالاتفاق حلال اور طیب ہے۔ مرغی ان حلال جانوروں میں سے ہے جس کا گوشت بہت ذوق و شوق کے ساتھ کھایا جاتا ہے۔





## مرغی کے طبّی اور روحانی فائدے

● مرغی کا گوشت عقل میں اضافہ کرتا ہے، منی پیدا کرتا ہے، مرغی کا گوشت آواز کو صاف کرتا ہے، لیکن مرغی کا گوشت معدے کے لئے قدرے مضر ہے، کمزور معدے کے لوگ مرغی کا گوشت ہضم نہیں کر پاتے۔ اگر مرغی کا گوشت کھانے کے بعد شہد استعمال کرلیا جائے تو ہاضمہ درست رہتا ہے اور مرغی کا گوشت جلد ہضم ہوجاتا ہے۔

● اگر مرغی انڈے دینے سے پہلے کھالی جائے تو یہ زیادہ مفید ثابت ہوتی ہے۔

● اگر مرغی کو دس عدد پیاز ڈال کر پکایا جائے اور اس میں سو گرام سفید تل ڈال دئے جائیں اور پھر اس کو خوب اچھی طرح پکا کر استعمال کیا جائے تو شہوت اور قوتِ باہ میں اضافہ کرتا ہے۔

● اگر کالی مرغی کا پتہ عضوِ تناسل پر مل کر بیوی کے ساتھ مقاربت کی جائے تو فرطِ لذّت سے بے خود ہوجائے۔

● اگر کالی مرغی کا سر کسی نئے برتن میں رکھ کر ایسے مرد کے پلنگ کے نیچے دفن کردیا جائے جو اپنی بیوی سے آئے دن جھگڑتا رہتا ہو تو وہ اس عمل کے بعد اپنی بیوی سے نہیں لڑے گا۔

● اگر بالکل سیاہ مرغی اور بالکل سیاہ بلّی کی آنکھیں سکھا کر پیس لی جائیں اور پھر اُن کو کسی سُرمے میں حل کر کے آنکھوں میں لگایا جائے تو پوشیدہ مخلوقات دکھائی دیں اور روحوں سے ملاقات کا شرف بھی حاصل ہوگا۔

● جس شخص کی شہوت بند کردی گئی ہو یا خود بخود متاثر ہوگئی ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل عمل انتہائی مفید ہے۔

عمل یہ ہے کہ مندرجہ ذیل کلمات کو کسی تلوار پر دونوں طرف لکھا جائے پھر اس

تلوار سے کالی مرغی کا ابلا ہوا انڈا چھیلنے کے بعد تقریباً برابر دو حصوں میں کاٹا جائے۔ ایک حصہ شوہر کھالے اور دوسرا حصہ بیوی کو کھلا دیا جائے انشاء اللہ جماع پر قدرت حاصل ہو جائے گی۔ کلمات یہ ہیں۔ بکصم لالادم ماما لالالاہ ہ ہ۔

● مرغ کے دونوں بازوؤں کے کنارے پر دو ہڈیاں ہوتی ہیں اگر دائیں بازو کی ہڈی بخار والے مریض کے دائیں بازو پر باندھ دی جائے تو بخار جاتا رہے گا۔

● مرغ کا خصیہ اگر اُبال کر اُس عورت کو کھلا دیا جائے جس کے بچہ پیدا نہ ہوتا ہو تو وہ حاملہ ہو جائے گی لیکن مرغ کا خصیہ اسی وقت استعمال کرنا چاہیے جب **کسی حکیم یا** ڈاکٹر کا مشورہ ہو کیوں کہ اس کا کھانا شرعاً جائز نہیں ہے۔ البتہ دوا سمجھ کر **کھایا جاسکتا ہے** جس کے لئے کسی حکیم یا ڈاکٹر سے رائے لینا ضروری ہے۔

● اگر مرغ کا خصیہ کسی لڑنے والے مرغے کو کھلا دیا جائے تو کوئی مرغا اس پر غالب نہ ہو سکے گا۔

## مکڑی کا شرعی حکم

● مکڑی بالاتفاق حرام ہے۔

## مکڑی کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر تازہ زخموں پر مکڑی کا جالا لگا دیا جائے تو زخم جلد بھر جائیں۔

● اگر زخموں سے خون بند نہ ہو رہا ہو تو زخموں پر مکڑی کا جالا مل دیا جائے فوراً خون بند ہو جائے گا۔

● اگر شدید بخار والے کے بدن پر مکڑی کا جالا مل دیا جائے تو بخار ٹوٹ جائے گا۔



## مکھی

● مکھی کسی بھی طرح کی ہو حرام ہے۔ اگر سالن یا کسی کھانے پینے کی چیز میں گر جائے تو اس کو ڈبو کر نکال دیا جائے کیوں کہ اس کے دائیں پہلو شفا اور بائیں پہلو میں بیماری ہے۔

## مکھی کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر مکھی کا سر جدا کر کے بھرنڈ کے کاٹے پر مل دیا جائے تو درد کو فوراً سکون ہو جاتا ہے۔

● اگر مکھیوں کو مار کر پھر انہیں بھون کر شہد میں ملا کر قدرتی گنجے کے سر پر لگا یا جائے تو عمدہ قسم کے بال نکل آتے ہیں۔

● اگر مکھیوں کا سر جدا کر کے متورم اعضاء پر ملا جائے تو ورم دور ہو جاتا ہے۔

● اگر کسی کے دانت میں شدید درد ہو تو چند مکھیاں مار کر انہیں کسی کپڑے میں سی کر اپنے بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ فوراً درد موقوف ہوگا۔

● اگر سو مکھیاں مار کر کسی کے گھر میں دفن کر دی جائیں تو وہاں نیستی پھیل جائے گی۔

## مگرمچھ کا شرعی حکم

● مگرمچھ کا گوشت اکثر فقہاء کے نزدیک حرام ہے۔ بعض ائمہ کے نزدیک مکروہ تحریمی ہے۔

## مگرمچھ کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر آنکھ میں درد ہو تو مگرمچھ کی آنکھ کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں ڈال لینے

سے درد موقوف ہوجاتا ہے۔

● مگرمچھ کی چربی اگر کان میں ڈالی جائے **تو کان کا درد رفع ہوجاتا ہے۔**

● اگر کسی کو کپکپی کی شکایت **ہو تو مگرمچھ کی دائیں جانب کا پہلا دانت نکال کر** گلے میں لٹکالے انشاء اللہ کپکپی کی شکایت دور ہوگی۔ بعض حضرات سے منقول ہے کہ یہ طریقہ رعشہ کی بیماری میں بھی مفید ہے۔

● مگرمچھ کے تین دانت اگر بازو پر باندھ لئے جائیں تو جماع کی قوت میں اضافہ ہوتا ہے۔

● آنکھ کی سفیدی کو رفع کرنے کے لئے مگرمچھ کا پتہ سکھا کر سرمے میں ملا کر استعمال کرنا چاہئے۔ انتہائی مفید اور مجرب ثابت ہوتا ہے۔

## مور

● امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک جائز ہے البتہ امام شافعیؒ کے نزدیک مکروہ تحریمی ہے

## مور کے طبّی اور روحانی فائدے

● مور کا گوشت دیر میں ہضم ہوتا ہے۔ آرام طلب لوگوں کو مور کا گوشت نہیں کھانا چاہئے

● جن لوگوں کو فالج یا لقوہ کا مرض ہو ان کے لئے مور کا گوشت جنگلی کبوتر کے گوشت سے بھی زیادہ مفید ہے۔

● اگر اسہال کا مریض مور کا پتہ گرم پانی اور/شکنجبین میں حل کر کے پی لے تو شفایاب ہوجائے۔

● اگر مور کا پتہ سرکے میں حل کر کے پی لیا جائے/تو زہریلے جانور کے کاٹے کا



زہر فوراً اتر جائے۔

● اگر مور کی ہڈیاں جلا کر جھائیوں پر مل دی جائیں تو انشاء اللہ جھائیاں ختم ہوجائیں گی۔

## مینڈھے کا شرعی حکم

● مینڈھے کا گوشت بالاتفاق بکری کے گوشت کی طرح حلال اور طیب ہے۔

## مینڈھے کے طبّی اور روحانی فائدے

اگر مینڈھے کا خصیہ تل کر بطورِ دوا اس شخص کو کھلایا جائے جو رات کو بستر پر پیشاب کردیتا ہو تو اس کا مرض رفع ہوجائے گا۔ بشرطیکہ دو تین مرتبہ کھالے۔



● رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرق النساء کے علاج کے لئے سیاہ مینڈھے کی دم کی تعریف کی ہے۔ فرماتے تھے کہ اوسط در.. ـے کی عمر کے سیاہ مینڈھے کی دم کے تین حصے کرلئے جائیں اور ہر ایک حصے کو اُبال کر اس کا پانی تین دن تک پی لیا جائے تو دردِ عرق النساء سے نجات مل جائے گی۔

● آدھا سیسی کے درد کے لئے اگر تعویذ سفید مینڈھے کی کھال پر لکھ کر استعمال کیا جائے تو بے حد مفید ہے۔

## نیل گائے

● نیل گائے کا گوشت تمام فقہاء کے نزدیک بالاتفاق جائز ہے۔

## نیل گائے کے طبّی اور روحانی فائدے

● فالج زدہ کو نیل گائے کا گوشت فائدہ پہنچاتا ہے۔

- اگر کوئی شخص نیل گائے کا سینگ اپنے پاس رکھے تو درندے اس سے دور بھاگیں گے۔
- اگر نیل گائے کے سینگ کی دھونی گھر میں دی جائے تو سانپ اور دوسرے زہریلے جانور گھر سے بھاگ جائیں گے۔
- اگر نیل گائے کے کھر جلا کر راکھ بنالیں اور پھر اس راکھ کو کسی مرہم میں ملا کر درد کی جگہ مالش کریں تو انشاء اللہ درد رفع ہوجائے گا۔
- نیل گائے کے بالوں کی دھونی دینے سے چوہے بھاگ جاتے ہیں۔
- اگر نیل گائے کے سینگ باریک پیس کر انہیں کپڑے میں چھان کر کسی مشروب میں ملادئے جائیں تو یہ مشروب قوتِ باہ کے لئے مفید ثابت ہوگا۔
- اگر نیل گائے کے سینگ کی راکھ ناک کے نتھنوں پر لگادی جائے تو نکسیر بند ہوجاتی ہے۔
- نیل گائے کے سینگوں کی راکھ سرکے میں ملا کر سورج کی طرف منہ کر کے برص میں لگانا بے حد مفید ہے۔
- اگر اس کی راکھ کو ایک رتّی کے برابر پھانک لیا جائے تو پھانکنے والا جس سے بھی مقابلہ کرے گا بفضلِ خداوندی غالب رہے گا۔

## ہاتھی اور اس کا شرعی حکم

- ہاتھی جنگل کے جانوروں میں سب سے بڑا اور عجیب وغریب قسم کا جانور ہے۔ اس کا گوشت اکثر ائمہ کے نزدیک مکروہ ہے۔ امام ابوحنیفہؒ کی رائے بھی یہی ہے کہ ہاتھی کا گوشت مکروہ ہے۔





## ہاتھی کے طبّی اور روحانی فائدے

- اگر کوئی شخص ہاتھی کے کان کا میل کھالے تو وہ کئی دن تک سوتا رہے گا۔ در اصل اس کے کانوں کے میل میں عجیب طرح کا نشہ ہوتا ہے جو انسان کو مدہوش کردیتا ہے اور یہ نشہ کسی طرح نہیں ٹوٹتا، بعض اوقات انسان اس میل کو پانی میں ڈال کر پی لینے سے ایک ہفتہ تک لگاتار سوتا رہتا ہے۔
- اگر ہاتھی کی چربی کو مسلسل تین دن تک برص کا مریض بطور مالش استعمال کرے تو انشاء اللہ اس کی بیماری دور ہوجائے گی۔
- اگر ہاتھی کی ہڈی کا ٹکڑا مرگی والے کے گلے میں لٹکا دیا جائے تو مرگی ختم ہوجائے گی۔
- اگر ہاتھی کا دانت کسی پھل دار درخت پر لٹکادیں تو اس پر پھل آنے بند ہوجائیں گے۔ جب تک یہ دانت وہاں بندھا رہے گا۔
- اگر کوئی شخص بقدر درہم ہاتھی کے دانت کا ٹکڑا شہد میں گھس کر چاٹ لے تو اس کا حافظہ بے حد قوی ہوجائے گا۔
- اگر یہی عمل بانجھ عورت کرے اور چاٹتے ہی اپنے شوہر سے صحبت کرے تو انشاء اللہ حاملہ ہوجائے گی۔
- اگر ہاتھی کی کھال کا ٹکڑا بخار والے مریض کے گلے میں تعویذ کی طرح لپیٹ کر ڈال دیا جائے تو اس کا بخار اتر جائے گا۔
- اگر ہاتھی کی غلاظت کو سکھا کر باریک پیس لیں پھر اس کو شہد میں ملا کر اس شخص کی پلکوں پر لگادیں جو جھڑ گئی ہوں تو انشاء اللہ پلکیں دوبارہ نکل آئیں گی۔
- اگر ہاتھی کی کھال سے دھونی دے دی جائے تو بواسیر خونی ہو یا بادی بالکل ختم

ہوجاتی ہے۔

● اگر ہاتھی کی غلاظت سکھا کر عورت گلے میں باندھ لے تو وہ حاملہ نہیں ہوگی جب تک یہ غلاظت اس کے گلے میں بندھی رہے گی۔

## ہدہد

● ہدہد کا گوشت بعض ائمہ کے نزدیک مکروہ اور بعض ائمہ کے نزدیک حرام ہے۔ لیکن احتیاط اسی میں ہے کہ اس کے گوشت سے احتراز رکھا جائے کیوں کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بوجہ بدبو اس کے گوشت سے منع فرمایا ہے۔

## ہدہد کے طبّی اور روحانی فائدے

● اگر کسی گھر میں اس کے پروں کی دھونی دے دی جائے تو وہاں سے کیڑے مکوڑے بھاگ جائیں گے۔

● ہدہد کی آنکھ اگر کوئی شخص اپنے گلے میں لٹکا لے تو اس کو بھولی ہوئی چیز یا بات یاد آجائے گی۔

● اگر کوئی شخص دس ہدہد لے کر ان کے بال و پر نوچ کر کسی مکان یا دوکان میں دبا دے تو وہ مکان اور دکان تباہ و برباد ہوجائے گی۔

● اگر ہدہد کا پنجہ کسی کے گلے میں لٹکا دیں تو اس کو کبھی نظر نہیں لگے گی۔

● اگر کوئی اس کی دم لے کر اور اس میں ہدہد کا تھوڑا سا خون لگا کر کسی درخت پر باندھ دے تو اس درخت پر کبھی پھل نہیں آئیں گے۔

● ہدہد کا کھانا اگرچہ حرام ہے لیکن اس کا گوشت بطور دوا اگر دردِ قولنج میں شرعی فتویٰ حاصل کرنے کے بعد کھایا جائے تو دردِ قولنج کی بیماری دفع ہوسکتی ہے۔



● اگر ہدہد کا دماغ نکال کر آٹے میں گوندھ لیا جائے اور پھر یہ روٹی کسی انسان کو کھلا دی جائے اور کھلانے والا روٹی کھلاتے وقت یہ کہے کہ اے فلاں ابن فلاں میں نے تجھے ہدہد کھلایا ہے اور تجھے اپنا فرماں بردار بنالیا ہے تاکہ تو میرے پاس اسی طرح حاضر باش رہا کرے جس طرح حضرت سلیمان علیہ السلام کا ہدہد ان کے پاس حاضر باش رہا کرتا تھا تو اس عمل کے اثر سے کھانے والا کھلانے والے سے بے پناہ محبت کرنے لگے گا۔

● اگر ہدہد کا دماغ نکال کر سائے میں خشک کر کے اور اسے باریک پیس کر پسی ہوئی مصطگی رومی میں ملا کر ۲۱؍عدد ورق آس اس میں کوٹ کر ملا دیئے جائیں پھر اس کا سفوف بنالیا جائے پھر اس سفوف کو جسے بھی سنگھا دیں گے وہ سنگھانے والے سے محبت کرنے لگے گا۔

● اگر ہدہد کی داہنی آنکھ کسی نئے کپڑے میں لپیٹ کر اپنے بازو پر باندھ لی جائے تو جس سے بھی ملاقات ہوگی وہ محبت و عزت سے پیش آئے گا۔

● ہدہد کا خون گرم ہوتا ہے اگر اس کے خون کی بوند اس سفیدی پر مل لے جو کسی بیماری سے پیدا ہوگئی ہو تو سفیدی ختم ہوجائے گی۔

● اگر ہدہد ذبح کر کے کسی گھر میں پورا کا پورا لٹکا دیا جائے یا دبا دیا جائے تو اس گھر پر جادو اثر نہیں کرے گا۔

● اگر نامرد یا سحر زدہ انسان کو اس کے گوشت سے دھونی دی جائے تو بفضلِ خداوندی شفا نصیب ہو۔

● اگر ہدہد کے بائیں بازو کے تین پر لے کر کسی گھر کے دروازے پر لگاتار ۳؍دن تک صبح کو سورج نکلنے سے پہلے کوئی جھاڑو دے اور جھاڑو دینے والا یہ کہے جس طرح اس دروازے سے دھول اور غبار دور ہوگیا ہے اسی طرح فلاں ابن فلاں اس گھر

سے دور ہو جائے۔ اس عمل سے وہ شخص جس کا نام لیا گیا ہے مکان چھوڑ کر چلا جائے گا۔

- اگر ہدہد کے بائیں بازو کو جلا کر اس کی راکھ کسی شخص کی راہوں میں بکھیر دی جائے اور اس پر اس شخص کا پیر رکھا گیا تو یہ راکھ بکھیرنے والے سے بے پناہ محبت کرنے لگے گا۔
- ہدہد کے بائیں بازو کا پر تسخیر اور مقبولیت کے لئے کام آتا ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ اس پر کو کسی چمڑے میں تعویذ کی طرح لپیٹ کر پھر اس تعویذ کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیا جائے۔
- اگر کسی دیوانے کو ہدہد کے تاج کی دھونی دی جائے تو اسے افاقہ ہو جائے۔

## ہرن کا حکم



- ہرن کا گوشت بالاتفاق ائمہ حلال اور جائز ہے۔

## ہرن کے طبّی فوائد

- ہرن کے سینگ کو چھیل کر اگر دھونی دے دی جائے تو تمام زہریلے جانور بھاگ جاتے ہیں۔
- ہرن کی زبان کو سائے میں سکھا کر اگر زبان دراز عورت کو کھلا دیا جائے تو اس کی زبان درازی ختم ہو جائے گی۔
- ہرن کا مشک آنکھوں کو تقویت دیتا ہے۔ رطوبات کو جذب کرتا ہے اور قلب و دماغ کے لئے مقوی ہے۔
- مشک کا استعمال آنکھوں میں چمک بھی پیدا کرتا ہے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# جانوروں کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر

ایک دلچسپ اور معلوماتی کتاب

مرتب

مولانا حسن الہاشمی

(فاضل دار العلوم دیوبند)

ناشر

مکتبہ روحانی دنیا، محلّہ ابوالمعالی، دیوبند ۲۴۷۵۵۴

# ضروری بات

اکابرین کی رائے کے مطابق خواب نبوت کا ۴۶ رواں حصہ ہے۔ خواب ایک طرح کی رہنمائی ہے جو رب العالمین کی طرف سے بندے کو ہوتی ہے۔

بعض خواب دلچسپ ہوتے ہیں لیکن تعبیر ان کی بھیانک ہوتی ہے جب کہ بعض خواب بہت خوف ناک ہوتے ہیں لیکن ان کی تعبیر بہت اچھی ہوتی ہے۔

اکثر لوگوں کو خواب میں جانور نظر آتے ہیں اور جانور بھی مختلف انداز سے دکھائی دیتے ہیں۔ کس جانور کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر کیا ہے؟

یہ جاننے کے لئے اِس کتابچے کا مطالعہ کریں۔

اِس کتابچے کو مرتب کرنے کے لئے حیات الحیوان سے مدد لی گئی ہے۔ جو شمس پبلشرز دیوبند نے شائع کی ہے۔

خادم

حسن الہاشمی





# فہرست مضامین


| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| اونٹ | ۶۹ | بلّی | ۷۳ | چیونٹی | ۷۸ |
| ابابیل | ۶۹ | پرندہ | ۷۴ | خرگوش | ۷۸ |
| اُلّو | ۷۰ | بھرنڈ | ۷۵ | خنزیر | ۷۹ |
| باز | ۷۰ | ٹٹو | ۷۵ | خچّر | ۸۰ |
| بلبل | ۷۱ | ٹڈی | ۷۶ | ڈلفین | ۸۰ |
| بیل | ۷۱ | جوں | ۷۶ | ریچھ | ۸۱ |
| بھینس | ۷۲ | چمگادڑ | ۷۶ | سانپ | ۸۲ |
| بھیڑیا | ۷۲ | چھچھوندر | ۷۷ | شیر | ۸۳ |
| بندر | ۷۲ | چوہا | ۷۷ | شکرہ | ۸۴ |

# فہرست مضامین



| عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ | عنوان | صفحہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| شہد کی مکھی | ۸۴ | گھوڑا | ۹۱ | مگرمچھ | ۹۹ |
| شترمرغ | ۸۵ | لومڑی | ۹۳ | مینڈھا | ۹۹ |
| طوطا | ۸۶ | مرغی | ۹۴ | ہرن | ۱۰۰ |
| عقاب | ۸۷ | مرغا | ۹۶ | ہاتھی | ۱۰۱ |
| کوا | ۸۸ | مکھی | ۹۶ | ہدہد | ۱۰۳ |
| فاختہ | ۸۸ | مچھلی | ۹۷ | متفرقات | ۱۰۵ |
| کبوتر | ۸۹ | مینڈک | ۹۷ | | |
| کتا | ۹۰ | مور | ۹۸ | | |
| گرگٹ | ۹۱ | مکڑی | ۹۸ | | |









# جانوروں کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر

## اونٹ

- علماء معبرین نے لکھا ہے کہ اگر کسی شخص نے خواب میں یہ دیکھا کہ وہ سو مشتمل اونٹوں کے ریوڑ کا مالک بن گیا تو یہ تعبیر دی جائے گی کہ وہ باعزت لوگوں کا حاکم بنے گا۔
- اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ کسی شہر میں اونٹ ہی اونٹ ہیں تو اس کی تعبیر یہ دی جائے گی کہ اس شہر میں وبا اور جنگ وغیرہ کا اندیشہ ہے۔
- اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ ایک اونٹ کا مالک ہو گیا تو وہ عزت و شوکت سے مالا مال ہوگا۔
- اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ اونٹ کا گوشت کھا رہا ہے تو وہ بیمار ہو جائے گا۔

## ابابیل

- ابابیل کی خواب میں تعبیر کبھی مرد سے یا عورت سے یا مال سے دیتے ہیں اور کبھی اس کی تعبیر مال مغصوب سے بھی دی جاتی ہے اور اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس نے ابابیل کو پکڑ لیا تو اس کی تعبیر مالِ حرام سے دی جائے گی جو خواب دیکھنے والے کو ملے گا۔
- اور اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کے گھر میں بہت ساری ابابیل خود

آ کر گھس گئیں تو اس کی تعبیر مالِ حلال سے دی جائے گی جو خواب دیکھنے والے کی تقدیر میں ہے۔

● اگر کوئی شخص ابابیل کا شکار کرتے ہوئے خود کو دیکھے تو سمجھو اس کے گھر میں چوری ہوگی اور اگر کسی اور کو دیکھے تو جس کو خواب میں شکار کرتا ہوا دیکھے اس کے گھر بھی چوری ہوگی۔

## الّو

● اگر کوئی کنوارہ شخص الو کو خواب میں دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی شادی کسی بے کردار عورت سے ہوگی۔

● اگر شادی شدہ آدمی خواب میں الو کو دیکھے تو اس کی تعبیر بیوی کے بے راہ ہوجانے کی دی جائے گی۔

## باز

● باز کو کسی حاکم کا خواب میں دیکھنا اس کی سلطنت کی طرف اشارہ ہے، پس اگر اس نے خواب میں دیکھا کہ باز اس کے ہاتھوں سے اڑ گیا لیکن اس کی ٹانگیں ہاتھوں میں رہ گئیں ہیں تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی حکومت ختم ہوجائے گی، صرف نام باقی رہ جائے گا اور اگر اس نے خواب میں دیکھا کہ باز اڑ گیا اور اس کے پر ہاتھ میں رہ گئے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی حکومت ختم ہوجائے گی اور مال تھوڑا سا باقی رہ جائے گا۔

● خواب میں باز کو ذبح کرنا کامیابی پر دلالت کرتا ہے کہ جن امور کے لئے جدوجہد کی جارہی ہے اس میں کامیابی نصیب ہوگی۔



● اگر کسی عام آدمی نے باز کو خواب میں دیکھا تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اسے دنیا میں کوئی اہم مقام ملنے والا ہے۔

## بلبل

● اگر کوئی شخص بلبل خواب میں دیکھے تو سمجھو عنقریب وہ دولت مند بننے والا ہے۔

● بلبل کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر یہ بھی ممکن ہے کہ کسی مال دار عورت سے شادی ہونے کا امکان ہے۔

● بعض معبرین نے فرمایا ہے کہ بلبل کو خواب میں دیکھنے کا مطلب یہ ہے کہ اولاد میں سے کوئی بچہ حافظ قرآن ہوگا اور خوش الحانی کے ساتھ قرآن کا پڑھنے والا بھی ہوگا۔



## بیل

● بیل کو خواب میں دیکھنا انتہائی مفید اور سود مند ہوتا ہے۔

● اگر کوئی شخص بیل خواب میں دیکھے تو اس کی تعبیر یہ بھی ممکن ہے کہ کوئی صاحبِ قوت اولاد پیدا ہونے والی ہے۔

● اگر عام انسان بیل کو خواب میں دیکھے تو اسے کسی ذریعہ سے طاقت ملنے کی امید ہے۔

● اگر کسان بیل کو خواب میں دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کے تمام کام آسان ہوجائیں گے۔

● کوئی مریض خواب میں بیل دیکھے تو سمجھئے کہ اس کو صحت نصیب ہونے والی ہے۔

## بھینس

● اگر کوئی مرد بھینس خواب میں دیکھے تو اسے ایسا لڑکا یا ملازم ملنے والا ہے جو حد سے زیادہ بوجھ برداشت کرنے کا عادی ہوگا۔

● اگر کوئی عورت بھینس خواب میں دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی شادی کسی حاکم سے ہوگی۔

● اگر شادی شدہ عورت بھینس خواب میں دیکھے تو اس کی تعبیر ہوگی کہ اس کے گھر کوئی صاحب شوکت لڑکا پیدا ہوگا۔

## بھیڑیا

● بھیڑیئے کو خواب میں دیکھنا کذب، عداوت اور حیلے کی دلیل ہے، یعنی خواب میں دیکھنے والا یا خود کاذب، دشمنی رکھنے والا اور حیلے باز واقع ہوگا، ورنہ پھر اسے ایسے شخص سے واسطہ پڑے گا جس میں یہ عیب موجود ہوں گے۔

● اگر کسی نے بھیڑیئے کے بچے کو خواب میں دیکھا تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی لاوارث بچے کی پرورش کریگا جو بڑا ہو کر چور بنے گا۔

● اگر کوئی شخص بھیڑیئے اور کتے کو ایک ساتھ دیکھے تو کسی ایسے شخص سے سابقہ پڑنے والا ہے جو منافق اور دھوکے باز ہوگا۔

## بندر

● بندر کو خواب میں دیکھنا، ایسے شخص کو خواب میں دیکھنا ہے، جس میں ہمہ قسم کے عیوب موجود ہوں۔



● اگر کسی شخص نے خواب میں دیکھا کہ وہ بندروں سے لڑ رہا ہے اور بندر اس پر غالب آگئے ہیں تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ شخص کسی بیماری میں گرفتار ہوگا مگر پھر صحت یاب ہو جائے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ بندر کا گوشت کھا رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی مہلک بیماری کا شکار ہوگا اور کوئی علاج کارگر ثابت نہ ہوگا۔

● اگر کوئی خواب میں یہ دیکھے کہ بندر اس کو دانتوں سے کاٹ رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کا کسی سے جھگڑا ہوگا۔

● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے وہ کھانا کھا رہا ہے اور بندر بھی کوئی اس کے ساتھ کھانا کھا رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ کوئی نعمت کسی گناہ کبیرہ کی وجہ سے اس سے چھننے والی ہے۔



● اگر کسی نے خواب میں یہ دیکھا کہ اس نے بندر کا شکار کیا تو اسے جادو اور سحر سے نجات حاصل ہوگی۔

## بلّی

● **اگر کوئی شخص بلّی کو خواب میں دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ گھر کے لئے کوئی محافظ نوکر ملنے والا ہے۔**

● اگر بلی کو کسی چیز پر جھپٹتے ہوئے دیکھا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ گھر میں کوئی چوری ہوگی اور گھر ہی کا کوئی آدمی چوری کرے گا۔

● **اگر خواب میں دیکھا ہے کہ بلّی نے پنجہ مارا ہے یا دانتوں سے کاٹا ہے تو کوئی خادم خیانت کا مرتکب ہوگا۔**

● **اگر کوئی شخص بلّی کو خاموش بیٹھا دیکھے تو آنے والا سال خوش حالی کے ساتھ**

گزرے گا۔

● اگر کسی نے دیکھا ہے کہ وہ بلی فروخت کررہا ہے تو آنے والا سال فضول خرچی میں گزرے گا۔

● کسی کو خواب میں بلی کا گوشت اگر کھاتے دیکھا گیا تو سمجھیں کہ وہ جادو کی تعلیم حاصل کرے گا۔

## پرندہ

● خواب میں حسین پرندہ دیکھنا حسن عمل کی دلیل ہے یا اس کے پاس کوئی خوشخبری لے کر آئے گا۔

● جو شخص خواب میں جنگلی بدخلق پرندے کو دیکھے تو اس سے بدعملی کی جانب اشارہ ہوتا ہے، یا اس کے پاس کوئی بری خبر آئے گی۔

● اگر پرندہ کا گھونسلہ خواب میں عام آدمی دیکھے تو بیوی ملنے والی ہے اور اگر کوئی اللہ والا دیکھے تو وہ اس وقت عرفان واخلاص کے جس مقام پر ہے بس یہی اس کا آخری مقام ہے۔

● اگر حاملہ عورت گھونسلہ دیکھے تو ولادت بعافیت کی طرف اشارہ ہے۔

● پرندوں کے انڈوں کو خواب میں دیکھنا اولاد کی طرف اشارہ ہے، جتنے انڈے خواب میں دیکھے گا اتنی ہی اولاد اس کے مقدر میں لکھی ہے۔

● اگر کوئی پرندوں کے پر خواب میں دیکھے تو اس کو مال ملنے والا ہے، یا اس کے گھر میں قیمتی ساز وسامان آنے والا ہے۔

● اگر کوئی کسی پرندے کی چونچ خواب میں دیکھے تو یہ عزت ورفعت کی دلیل ہے

● اگر کوئی کسی پرندے کی بیٹ خواب میں دیکھے تو حرام پرندے کی بیٹ سے



مالِ حرام اور حلال پرندے کی بیٹ سے مالِ حلال مراد ہوتا ہے۔

## بھرنڈ

● بھرنڈ خواب میں دیکھنے کا مطلب یہ ہے کہ کسی جنگجو دشمن سے سابقہ پڑنے والا ہے۔

● بعض لوگوں نے یہ بھی کہا ہے کہ اگر کوئی شخص خواب میں بھرنڈ دیکھے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کی موت زہرنوشی سے ہوگی۔

## ٹٹو

● ٹٹو کو خواب میں دیکھنے کی تعبیریں مختلف ہیں، بعض معبرین نے فرمایا ہے کہ اگر کسی نے خواب میں ٹٹو دیکھا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کو کوئی نقصان پہنچنے والا ہے۔



● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کا ٹٹو چوری ہوگیا ہے تو وہ اپنی بیوی کو طلاق دے دیگا۔

● اگر خواب میں ٹٹو کی چوری دیکھی لیکن فی الحقیقت اس ٹٹو کا وہ مالک نہیں ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی کسی عورت سے شادی ہوگی اور پھر چھوٹ چھٹاؤ تک بات پہنچے گی، اگر کسی نے خواب میں یہ دیکھا کہ وہ کسی کا ٹٹو چوری کر کے لے جارہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی شادی شدہ عورت سے عشق کرے گا اور بالآخر اس کا شوہر اس کو طلاق دے دے گا۔

● اگر کسی نے خود کو ٹٹو پر سوار دیکھا تو اس کو ذلت ورسوائی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## ٹڈی

● ٹڈی کوخواب میں دیکھنے کی تعبیر اللہ کے لشکر اور اس کے عذاب سے دی جاتی ہے۔

● چھوٹی ٹڈی کوخواب میں دیکھنا بداخلاق اور بے کردار لوگوں سے سابقہ پڑنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس پر سونے کی ٹڈیوں کی بارش ہوتی ہے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ اللہ تعالیٰ اس کے کسی بڑے نقصان کی تلافی چاہتے ہیں۔

## جوں

● اگر کسی نے خواب میں جوں کو زمین پر رینگتے ہوئے دیکھا تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کا کوئی کمزور دشمن ہے جو بہت بدخواہ ہے لیکن اس کا قابو نہیں چل پاتا۔

● اگر جوں خواب میں کاٹے تو سمجھا جائے کہ قرض خواہ بہت جلد قرض کا مطالبہ کرنے والے ہیں۔

● اگر خواب میں کوئی دیکھے کہ اس کے کپڑے میں جوئیں چمٹی ہوئی ہیں تو سمجھا جائے کہ خواب دیکھنے والا عنقریب حاکم وقت کی برائیاں بیان کرے گا جو ساری دنیا میں طشت ازبام ہوں گی۔

## چمگادڑ

● خواب میں اگر کوئی چمگادڑ کو دیکھے تو سمجھے کسی اچھے دوست سے ملاقات ہوتی ہے۔

● دورانِ جنگ چمگادڑ کو خواب میں دیکھنا فتح نصیب ہونے کی علامت ہے۔

● اگر حاملہ عورت خواب دیکھے تو بچے کی ولادت آسانی کے ساتھ ہونے کی





طرف اشارہ ہے۔

● اگر کوئی ایسا شخص چمگادڑ کوخواب میں دیکھے جو اپنے وطن سے دور ہو تو تعبیر یہ دی جائے گی کہ وہ عنقریب اپنے وطن واپس ہوگا۔

## چھچھوندر

● اگر کوئی چھچھوندر کو خواب میں دیکھے تو سمجھئے کہ اس کی بینائی کو خطرہ درپیش ہے

● چھچھوندر کو خواب میں دیکھنے سے مختلف پریشانیاں آنے کا بھی اندیشہ ہے۔

● اگر کوئی بیمار آدمی چھچھوندر کو خواب میں دیکھے تو مطلب یہ ہوگا کہ اس کی بیماری بڑھ جائے گی۔

## چوہا

● اگر کوئی شخص چوہا خواب میں دیکھے تو اس کی شادی کسی فاسق عورت سے ہونے والی ہے۔

● اگر کوئی شخص خواب میں کافی تعداد میں چوہے دیکھے تو یہ رزق کی فراوانی کی علامت ہے۔

● اگر کوئی شخص خواب میں چوہے گھر سے نکلتے ہوئے دیکھے تو یہ خیر و برکت ختم ہونے کی علامت ہے۔

● اگر کوئی خواب میں چوہوں کو کھیل کود کرتے دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کا آنے والا سال خوش حالی میں بسر ہوگا۔

● اگر کوئی شخص خواب میں یہ دیکھے کہ چوہا اس کے کپڑے کاٹ رہا ہے تو مطلب یہ ہوگا کہ اس کی وفات کا وقت بہت قریب ہے۔

## چیونٹی

خواب میں چیونٹیاں دیکھنا حرص وہوس میں مبتلا ہوجانے کی علامت ہے۔

● اگر کوئی شخص خواب میں یہ دیکھے کہ اس کی بستی میں چیونٹیاں کثیر تعداد میں داخل ہورہی ہیں تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس بستی پر کوئی فوج کشی کرے گا یا وہ بستی لٹیروں کی نذر ہوجائے گی۔

● اگر کوئی شخص خواب میں یہ دیکھے کہ بے شمار چیونٹیاں اس کے بستر پر ہیں تو اس کی تعبیر کثیر اولاد سے دی جائے گی۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ کسی مکان سے چیونٹیاں اڑ کر نکل رہی ہیں اور اس گھر میں کوئی مریض ہو تو تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب وہ مریض وفات پا جائے گا۔

● اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کے بدن پر چیونٹیاں لپٹی ہوئی ہیں تو تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا اس دارِفانی سے رخصت ہونے والا ہے۔



● اگر کوئی شخص خواب میں یہ دیکھے کہ چیونٹیاں گیہوں یا چاول وغیرہ کے دانے لے کر اس کے گھر میں داخل ہورہی ہیں تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا عنقریب مال دار ہوجائے گا اور اس کے گھر میں رزق کی خوب فراوانی ہوگی۔

## خرگوش

● اگر کوئی شخص خواب میں خرگوش دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والے کو کسی خوبصورت لیکن بے وفا عورت سے سابقہ پڑنے والا ہے۔

● اگر کوئی شخص خواب میں خرگوش کو ذبح ہوتا دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی بیوی مرجائے گی۔



● اگر کوئی خواب میں خرگوش کا گوشت کھائے تو اس کو ایسی جگہ سے رزق ملے گا جہاں سے اسے وہم وگمان بھی نہ ہوگا۔

● اگر کوئی کنوارہ شخص خواب میں خرگوش کا شکار کرے تو عنقریب اس کی شادی ہوجائے گی۔

● اور اگر شادی شدہ آدمی خواب میں خرگوش کا شکار کرے تو اس کے اولاد ہوگی یا پھر وہ اپنے مخالفین پر غالب آجائے گا۔

● خواب میں سفید خرگوش دیکھنا اچھا ہے اور کالا خرگوش دیکھنا اچھا نہیں ہے، جو شخص خواب میں کالا خرگوش دیکھے تو اس کو کوئی غم پیش آنے والا ہے۔

## خنزیر

● اگر کوئی خواب میں خنزیر (سور) دیکھے تو تنگ دستی اور افلاس سے وہ شخص دو چار ہوگا۔

● بعض حکماء نے فرمایا ہے کہ خنزیر کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ خواب دیکھنے والے کا کوئی طاقت ور دشمن ہے جو عنقریب نقصان پہنچائے گا یا پھر کوئی کمزور دشمن ہے، لیکن دوستی کے روپ میں دشمنی کررہا ہے اس لئے اس کے وار سے بچنا ممکن نہیں ہے۔

● اگر کوئی شخص خود کو خنزیر پر سوار دیکھے تو وہ عنقریب مالدار ہوجائے گا۔

● اگر کوئی شخص خواب میں خنزیر کا گوشت کھائے تو مال حرام اسے کہیں سے ملنے والا ہے۔

● اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ خود خنزیر بن گیا ہے تو یہ ذلیل وخوار ہونے کی علامت ہے یا پھر اس کو غلط راستے سے دولت ملے گی، لیکن اس کا دین پامال ہوگا۔

● اگر کسی نے دیکھا کہ وہ خنزیر کو چرا رہا ہے تو اس کے تعلقات یہود ونصاریٰ سے قائم ہونے والے ہیں جو اس کے دین کے لئے ضرر رساں ثابت ہوں گے۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کی بیوی خنزیر بن گئی ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب اسے خواب دیکھنے والا طلاق دے دیگا اور وہ اسی طرح اس کے لئے حرام ہوجائے گی جس طرح خنزیر کھانا حرام ہے۔

## خچر

● اگر کسی نے خواب میں خچر پر خود کو سوار دیکھا تو سمجھئے کہ وہ لمبی عمر پائے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں خچر کی مادہ دیکھی تو اس بات کی علامت ہے کہ اس کی بیوی بانجھ ہے، جس سے کبھی کوئی اولاد پیدا نہیں ہوگی۔

● کالا خچر دیکھنے سے دولت اور سفید خچر دیکھنے سے عزت ملتی ہے۔

● اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ خچر سے اتر رہا ہے تو وہ اپنے عہدے سے معزول ہوجائے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں خچر کا گوشت کھایا تو اس کی دوستی کسی ایسے شخص سے ہوگی جس میں وفا اور شرافت نہیں ہوگی۔

## دلفین

دلفین ایک قسم کی مچھلی ہوتی ہے جو سمندر میں پائی جاتی ہے،۔

● اس کو خواب دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ انسان کسی کی غیبت میں مبتلا ہوگا یا مکر وفریب کا شکار ہوگا۔

● اگر کوئی خوفزدہ شخص دلفین کو خواب میں دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب اس



شخص کو خوف اور دہشت سے نجات مل جائے گی۔

● اگر کوئی شخص خواب میں دلفین کو خشکی میں پڑا دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والے کا کوئی ایسا دشمن ہے جو اسے نقصان پہنچانے پر قادر نہیں ہے۔

## ریچھ

● ریچھ کو خواب میں دیکھنے کا مطلب یہ ہے کہ انسان کسی شر میں مبتلا ہوگا۔

● اگر کسی شخص نے ریچھ کو بھاگتے ہوئے خواب میں دیکھا تو تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا کسی کے ساتھ مکر وفریب کرے گا۔

● اگر خواب میں یہ دیکھا کہ ریچھ اس کے پیچھے بھاگ رہا ہے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ کوئی اور خواب دیکھنے والے کے ساتھ دجل وفریب کرے گا۔



● اگر کوئی شخص ریچھ کو ناچتے ہوئے دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ کسی ایسی عورت سے واسطہ پڑے گا جو گانے بجانے والی ہوگی۔

● اگر کوئی ریچھ کو بندھا ہوا دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا عنقریب گرفتار ہوگا۔

● اگر کوئی شخص خود کو ریچھ پر سوار دیکھے اور اس میں نیکی کی صلاحیت ہو تو اس شخص کو ولایت کا مرتبہ حاصل ہوگا۔

● اگر کوئی شخص خود کو ریچھ پر سوار دیکھے لیکن ولایت کا اہل نہ ہو تو اسے بے شمار رنج وغم کا سامنا کرنا پڑے گا۔

● بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ اگر کوئی شخص خود کو ریچھ پر سوار دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا عنقریب دور دراز کا سفر کرے گا۔

## سانپ

● سانپ کوخواب میں دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ خواب دیکھنے والے کا کوئی دشمن ہے۔

● اگرخواب میں دیکھا کہ سانپ بھاگ گیا تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ کوئی دشمن ہے لیکن وہ بہت چالاک ہے اور اس پر خواب دیکھنے والے کا زور نہیں ہے۔

● اگرخواب میں دیکھا کہ سانپ کو مار ڈالا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا حسن تدبیر یا حکمت عملی سے دشمن کو فتح کرلے گا۔

● اگرخواب میں دیکھے کہ سانپ کچا گوشت کھا رہا ہے تو دشمن کی موت کی طرف اشارہ ہے۔

● اگرخواب میں دیکھا کہ سانپ نے کاٹ کھایا تو تعبیر یہ ہوگی کہ دشمن کا حملہ کارگر ہوگا اور خواب دیکھنے والے کو جانی نقصان برداشت کرنا پڑے گا۔

● اگر کوئی خواب دیکھے کہ سانپ اس کے منہ سے نکلا ہے اور خواب دیکھنے والا بیمار ہو تو یہ اس کی موت کی طرف اشارہ ہے، اگر سانپ کو درختوں اور کھیتوں میں بھاگتے، دوڑتے ہوئے دیکھے تو خواب دیکھنے والے کی بیوی کی موت کی طرف اشارہ ہے۔

● اگرخواب میں دیکھا کہ گھر کی چھت سے سانپ گرا ہے تو گھر کے معزز ترین شخص کی وفات کی طرف اشارہ ہے۔

## شیر

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ شیر اس کی طرف بھاگ رہا ہے تو تعبیر یہ



ہوگی کہ خواب دیکھنے والے کو کسی مہلک مرض سے نجات ملے گی۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ شیر کی ہڈی اور گوشت لئے ہوئے ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب اسے کسی دشمن یا ظالم انسان سے مال و دولت ملے گی۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ شیر پر سوار ہوگیا لیکن خوف زدہ ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی آزمائش میں مبتلا ہوگا اور اگر خوف زدہ نہیں ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہ اپنے دشمن پر جلد غالب آجائے گا۔

● اگرخواب میں دیکھا کہ بے خوف و ہراس شیر کے برابر میں لیٹا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ دشمن کی تمام چالوں سے محفوظ رہے گا۔

● اگرخواب میں دیکھا کہ شیر کا سر ہاتھ میں ہے تو اقتدار نصیب ہوگا۔

● اگرخواب میں دیکھا کہ شیر کو کچھ کھلا رہا ہے تو کسی دشمن سے بھائی چارے کی بات کرے گا اور کامیاب رہے گا۔



● اگرخواب میں دیکھا کہ وہ اپنی گود میں شیر کے بچے کو لئے بیٹھا ہے پس اگر خواب دیکھنے والے کی بیوی حاملہ ہے تو مطلب یہ ہوگا کہ عنقریب اس کے لڑکا پیدا ہوگا اور اگر وہ حاملہ نہیں ہے یا بیوی فوت ہو چکی ہے یا ابھی شادی نہیں ہوئی ہے تو ان صورتوں میں کسی حاکم کے فرزند کی پرورش کرنے کا اس کو موقع ملے گا۔

● اگر شیر کو چنگھاڑتے ہوئے دیکھا تو عنقریب کوئی مہلک بیماری کا حملہ ہوگا۔

● اگر دیکھا کہ شیر نے اسے پھاڑ ڈالا تو کسی قید سے نجات ملے گی۔

● اگرخواب میں دیکھا کہ شیر اس کے ساتھ چاپلوسی کر رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا ساری دنیا میں مشہور ہوگا اور اس کی ذات سے عجیب و غریب امور سرزد ہوں گے۔

## شکرہ

● خواب میں شکرہ دیکھنا اچھا ہے، اس سے عزت، اقتدار، دشمنوں کے خلاف غیبی مدد، خواہشات کی تکمیل، رتبے کا حصول، محبت کرنے والی بیوی اور اطاعت کرنے والی اولاد، رزقِ حلال کی دستیابی، صحت اور سکون و عافیت کی طرف اشارہ ہوتا ہے، جو شخص شکرے کو خواب میں دیکھے گا اسے مذکورہ بالا نعمتوں میں سے کوئی نہ کوئی نعمت انشاء اللہ ضرور ملے گی۔

، اگر کوئی شخص شکرے کو پنجرے میں دیکھے تو یہ اچھا نہیں ہے، اس سے خواب دیکھنے والے کا کسی مصیبت میں پھنس جانے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر خواب میں دیکھے کہ شکرہ اس کے پیچھے چل رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والے پر کوئی بہادر شخص مہربان ہوگا اور اگر خواب دیکھنے والے کی بیوی حاملہ ہو تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی بیوی کے بہادر لڑکا پیدا ہوگا۔

● اگر خواب میں دیکھے کہ شکرہ چڑیوں کے ساتھ بیٹھا ہے تو یہ وسعتِ مال کی علامت ہے۔

## شہد کی مکھی

● خواب میں شہد کی مکھیوں کو دیکھنا خطرے کے ساتھ مال جمع کرنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کسی نے خواب میں شہد کی مکھیوں کا چھتہ دیکھا اور اس سے شہد نکالا تو حلال مال حاصل کرے گا اور اس نے پورا شہد نکال لیا کچھ بھی نہیں چھوڑا تو اس سے کوئی ظلم و ستم بھی سرزد ہوگا اور اگر کچھ چھوڑ دیا تو یہ شخص زندگی میں کبھی کسی کے ساتھ ناانصافی



نہیں کرے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ شہد کی مکھیاں اس کے سر پر بیٹھی ہیں تو وہ حکومت اور سرداری حاصل کرے گا، اگر یہی خواب بادشاہ دیکھے تو وہ کسی اور ملک پر قابض ہوگا۔

● اگر کسان یہ خواب دیکھے کہ شہد کی مکھیاں اس کے ہاتھ پر بیٹھی ہیں تو کھیتی پروان چڑھنے کی طرف اشارہ ہے اور اگر یہ خواب کوئی فوجی دیکھے تو عنقریب جنگ میں مبتلا ہونے کی دلیل ہے۔

● اگر کسی نے بہت سارا شہد خواب میں دیکھا تو اس کو پاکیزہ روزی حاصل ہوگی۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ لوگوں کو شہد کھلا رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ یہ شخص اچھا واعظ بنے گا۔



● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ خود شہد چاٹ رہا ہے تو خواب دیکھنے والے کو عنقریب خوبصورت عورت حاصل ہوگی۔

● اگر کسی نے خواب میں اپنے سامنے شہد رکھا ہوا دیکھا تو علم کی علامت ہے۔

● اگر کسی نے شہد کو زمین پر پڑا ہوا دیکھا تو تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا کسی عہدے سے معزول ہوگا۔

## شترمرغ

● اگر کسی نے خواب میں شترمرغ دیکھا تو اس کی شادی کسی دیہاتی عورت سے ہوگی۔

● بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ شترمرغ خواب میں نظر آئے تو کوئی بڑی

نعمت حاصل ہوتی ہے۔

● اگر کسی مرد نے خواب میں دیکھا کہ کسی شترمرغ پر سوار ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والے کی شادی کسی ایسی عورت سے ہوگی جو زبان دراز اور دوغلی پالیسی والی ہوگی۔

● اگر کسی عورت نے خواب میں دیکھا کہ وہ شترمرغ پر سوار ہے تو اس کی شادی کسی نامرد سے ہوگی۔

● اگر کسی شخص نے شترمرغ کو مردہ دیکھا تو یہ اس کی اپنی موت کے قریب ہونے کی علامت ہے۔

● اگر کسی شخص نے خواب میں دیکھا کہ کوئی شخص شترمرغ کو مار رہا ہے تو اگر مارنے والے کو خواب دیکھنے والا پہچان رہا ہے تو عنقریب وہ مرجائے گا اور اگر اجنبی شخص ہے تو خواب دیکھنے والے کا کوئی قریبی عزیز دنیا سے رخصت ہوگا۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ شترمرغ اس کی طرف چل کر آرہا ہے تو یہ نعمت کے آنے کی علامت ہے اور کسی نے اس کو جاتے ہوئے دیکھا ہے تو یہ کسی نعمت کے چھن جانے کی علامت ہے۔

## طوطا

● طوطے کو خواب میں دیکھنے کی مختلف صورتیں ہوسکتی ہیں، اگر کسی نے خواب میں طوطے کو کسی درخت پر بیٹھے دیکھا تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ کسی دھوکے باز اور چالاک انسان سے سابقہ پیش آنے والا ہے۔

● اگر دیکھا کہ طوطا درخت پر بیٹھا تھا پھر اُڑ گیا تو تعبیر ہوگی کہ دھوکے باز دھوکہ دینے میں کامیاب ہوجائے گا۔



● اگر طوطے کو پنجرے میں دیکھا تو کسی یتیم سے سابقہ پیش آئے گا۔

● بعض معبرین نے فرمایا ہے کہ پنجرے میں بند طوطے کو دیکھنا اس بات کی علامت ہے کہ خاندان میں کسی کی موت ہونے والی ہے اور کچھ بچے یتیم ہونے والے ہیں۔

## عقاب

● اگر کسی صاحبِ اقتدار نے خواب میں باز دیکھا تو اس کے لئے اچھی علامت نہیں ہے۔

● پس اگر دیکھا کہ باز اُڑ گیا اور اس کے ہاتھوں میں صرف پنجے باقی رہ گئے تو تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب اقتدار ہاتھ سے چلا جائے گا اور صرف نام اور شہرت باقی رہ جائے گی۔



● اور اگر دیکھا کہ باز اُڑ گیا اور ہاتھوں میں اس کے کچھ پر باقی رہ گئے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اقتدار عنقریب چلا جائے گا اور کچھ مال وزر باقی رہ جائے گا۔

● خواب میں باز کا ذبح کرنا کامیابی کی علامت ہے۔

● پس اگر کسی عام آدمی نے دیکھا کہ بہت سے باز ذبح کئے جارہے ہیں تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ ظلم کرنے والے بادشاہ عنقریب یا تو مرجائیں گے یا پھر اقتدار سے محروم ہوجائیں گے اور رعایا کو امن وامان نصیب ہوگا۔

● اگر کوئی عام آدمی باز کو اڑتے ہوئے دیکھے تو اس بات کی علامت ہے کہ اس پر خدا کا فضل ہونے والا ہے۔

● اگر حاملہ عورت باز خواب میں دیکھے تو یہ نرینہ اولاد کی طرف اشارہ ہے کہ انشاء اللہ اس کے گھر فرزند تولید ہونے والا ہے۔

## کوّا

● اگر خواب میں کسی نے کوا دیکھا تو کسی مہمان کے آنے کی علامت ہے۔

● اگر کسی نے خواب میں سرخ چونچ کا کوا دیکھا تو تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب کوئی عیش پرست مہمان آنے والا ہے اور اس کے آنے کے بعد گھر میں عیش پرستی اور لہوو لعب کا بازار گرم ہوگا۔

● اگر خواب میں دیکھا کہ کوا پر کٹا ہوا ہے تو یہ ولدالزنا کی علامت ہے کہ خدا نخواستہ کسی ولدالزنا سے سابقہ پیش آنے والا ہے یا پھر کسی ولدالزنا کی اپنے گھر یا کسی رشتے دار کے گھر پیدائش ہونے والی ہے۔

● اگر خواب میں مرا ہوا کوا دیکھا تو یہ کسی دوست کی موت کی علامت ہے کہ عنقریب کسی قریبی دوست کے جلد مرنے کی اطلاع ملنے والی ہے۔



● کوے کو اگر کسی جگہ مرا ہوا لٹکا ہوا خواب میں دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ خواب دیکھنے والا عنقریب کسی گناہ کی سزا میں ماخوذ ہوگا۔

## فاختہ

● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اس نے فاختہ خریدی ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ عنقریب وہ مالدار ہونے والا ہے۔

● اگر کوئی خواب میں فاختہ کو بذریعہ جال پکڑے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ مال حرام اس کے پاس آنے والا ہے۔

● اگر کوئی خواب میں فاختہ کو بولتے ہوئے دیکھے تو یہ اس بات کی نشانی ہے کہ کسی بے وفا اور بدزبان عورت یا ملازم سے سابقہ پڑنے والا ہے۔



● اگر کوئی خواب میں فاختہ اڑتی ہوئی دیکھے تو یہ اس بات کی نشانی ہے کہ اس کی بیوی اس سے بے وفائی کرنے والی ہے۔

## کبوتر

خواب میں بالعموم کبوتر کو دیکھنا، امین، قاصد، سچے دوست اور باوفا محبوب کے ملنے کی علامت ہے، بالخصوص اگر خواب میں سفید کبوتر کو دیکھے تو عنقریب کوئی محبت کرنے والا ساتھی نصیب ہونے والا ہے۔

● اگر کبوتر کو بولتے ہوئے دیکھے تو عنقریب کسی نوحے کی محفل میں شرکت کرنے کی نوبت آنے والی ہے۔

● اگر خواب میں کوئی کبوتری نظر آئے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ عنقریب کوئی باوفا اور محبت کرنے والی عورت ملنے والی ہے۔

● اگر کبوتر کسی مریض کے سرہانے بیٹھا خواب میں نظر آئے تو یہ مریض کی موت کی دلیل ہے کہ وہ اسی مرض میں وفات پائے گا۔

● اگر خواب میں دیکھے کہ کبوتر کسی مریض کے سرہانے بیٹھا ہے اور پھر اڑ گیا تو یہ صحت مند ہوجانے اور زندگی کے باقی رہنے کی علامت ہے۔

● اگر کوئی شخص خواب میں یہ دیکھے کہ وہ کبوتروں کو دانا ڈال رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب وہ قوم کی قیادت کرے گا۔

● اگر کوئی خواب میں یہ دیکھے کہ کوئی کبوتر اڑتا ہوا اس کے پاس آیا ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ عنقریب کوئی پیغام آنے والا ہے۔

● اگر کوئی دیکھے کہ کبوتری اڑ کر نظروں سے غائب ہوگئی تو عنقریب وہ اپنی بیوی کو طلاق دے گا یا وہ انتقال کر جائے گی۔

● اگر کوئی خواب میں کبوتر پکڑ لے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب اس کو دولت ملنے والی ہے۔

● اگر کوئی خواب میں ایسی کبوتری دیکھے جس کی ایک آنکھ خراب ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ اس کی بیوی کے اخلاق و کردار میں کچھ کمی ہے۔

● اگر کوئی خواب میں ایک ساتھ بہت سارے کبوتر دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ وہ کثیر العیال ہوگا۔

● اگر کوئی خواب میں کبوتر کو زخمی دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ عنقریب اسے کوئی رنج پہنچنے والا ہے۔

## کتّا

● اگر خواب میں کتا نظر آئے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ عنقریب انسان کسی کے ماتحت زندگی گزارنے پر مجبور ہوگا۔

● اگر کتے کو خواب میں بھونکتا ہوا دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا عنقریب بڑے گناہوں کا مرتکب ہوگا۔

● اگر کتے کو خواب میں دیکھے کہ کتے نے اس کے کاٹ لیا ہے تو یہ اس بات کی علامت ہوگی کہ عنقریب اسے دشمنوں سے ایذا پہنچے گی۔

● اگر کوئی شکاری کتے کو خواب میں دیکھے تو یہ اچھا ہے، یہ مال ملنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کوئی کتیا کو خواب میں دیکھے تو اگر خواب دیکھنے والا کنوارہ ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی شادی دشمن قوم کی لڑکی سے ہوگی اور اگر وہ شادی شدہ ہے تو تعبیر یہ ہوگی



کہ اس کے تعلقات دشمن قوم کی لڑکی سے ناجائز طور پر قائم ہوں گے۔

● اگر کوئی خواب میں کتیا کا پلا دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ راستے میں کوئی ناجائز بچہ پڑا ہوا ملے گا۔

## گرگٹ

● اگر کوئی شخص خواب میں گرگٹ کو دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ موجودہ حاکم بہرحال اقتدار پر بحال رہے گا، وہ رنگ بدلتا رہے گا لیکن کرسی نہیں چھوڑے گا۔

● گرگٹ کو خواب میں دیکھنے سے یہ بھی مراد لیا جاتا ہے کہ عنقریب دین میں کوئی رخنہ پیدا ہونے والا ہے۔



● اگر کوئی خواب میں گرگٹ کو مرا ہوا دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ خواب دیکھنے والے کے گھر میں کسی عزیز کی موت ہونے والی ہے۔

● اگر کوئی گرگٹ کو بھاگتا ہوا دیکھے تو یہ فساد اور جھگڑے کی نشان دہی ہے۔

## گھوڑا

● اگر کوئی خواب میں گھوڑا دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ عنقریب اسے مال و زر ملنے والا ہے۔

● اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ گھوڑے پر سوار ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والے کو عزت اور فوقیت کا مقام ملنے والا ہے۔

● اگر کوئی خواب میں یہ دیکھے کہ وہ گھوڑے پر سوار ہے اور گھوڑا بھاگ رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والے کے دشمن جو بھی سازش کا جال بنیں گے یہ ان سے نکل جائے گا اور دشمنوں کو اپنی چالوں میں ناکامی ہوگی۔

- اگر کوئی خواب میں گھوڑا اڑتے ہوئے دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ عنقریب وہ کسی فتنے میں مبتلا ہونے والا ہے۔
- اگر کوئی خواب میں خود کو گھوڑے پر سوار اس حال میں دیکھے کہ گھوڑا غلط جگہ پر ہو یعنی زمین کے بجائے کسی چھت پر، کسی ٹیلے پر یا کسی پلنگ یا مسہری پر کھڑا ہو تو اس کی تعبیر میں خیر نہیں ہوگی اور عنقریب خواب دیکھنے والے کو کسی تکلیف اور دکھ کا سامنا کرنا پڑے گا۔
- اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ اس گھوڑے پر سوار ہے جو ریس میں لگایا جاتا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ خواب دیکھنے والا عنقریب مرجائے گا۔
- اگر کوئی حاملہ عورت گھوڑے کو خواب میں دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب اس کے ایسا فرزند ہوگا جو فن کار بنے گا اور دنیا میں مشہور ہوگا۔
- اگر کوئی خواب میں چتکبرا گھوڑا دیکھے تو اس بات کی علامت ہے کہ عنقریب خواب دیکھنے والا مال دار ہوجائے گا۔
- اگر کسی نے دیکھا کہ وہ زرد رنگ کے گھوڑے پر سوار ہے تو عنقریب وہ بیمار ہوجائے گا۔
- اگر سرخ گھوڑے پر سوار خود کو دیکھا تو کوئی غم پیش آنے والا ہوگا۔
- اگر کسی نے دیکھا کہ گھوڑے پر سوار ہو کر بھگانے کے لئے ایڑ مار رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب **وہ نفسانی خواہشات کا شکار ہوجائے گا۔**
- اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ **گھوڑے پر تھا اور اب اتر رہا** ہے تو وہ کسی عہدے سے جلد ہی معزول ہوجائے گا۔
- اگر کسی نے لمبی دم کا گھوڑا خواب **میں دیکھا تو اس کی تعبیر** یہ ہوگی کہ اس کے بہت اولاد ہوگی۔



- اگر کسی نے دم کٹا گھوڑا خواب میں دیکھا تو اس بات کی نشانی ہے کہ اس کے اولاد نہیں ہوگی، اگر ہوگی تو مرجائے گی۔
- اگر کسی نے خود کو ایسے گھوڑے پر سوار دیکھا جس کی لگام نہیں ہے تو عنقریب اس کا تعلق کسی بدعورت سے قائم ہوگا۔
- اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ گھوڑے کا گوشت کھا رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب وہ نیک نام مشہور ہوگا۔
- ایک شخص علامہ ابن سیرینؒ کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ کل رات میں نے خواب دیکھا کہ میں کسی ایسے گھوڑے پر سوار ہوں جس کی ٹانگیں لوہے کی ہیں، اس کی تعبیر کیا ہوگی؟

علامہ ابن سیرینؒ نے جواب دیا کہ عنقریب وہ فوت ہوجائے گا، چنانچہ ایک ہفتے کے بعد اس کی وفات ہوگئی۔



## لومڑی

- خواب میں لومڑی کو دیکھنے کی تعبیر بالعموم عورت سے دی جائے گی۔ اگر کسی نے خواب دیکھا کہ وہ لومڑی کے ساتھ کھیل رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ عنقریب کسی عورت سے شادی کرے گا اور دونوں آپس میں ایک دوسرے سے بے حد محبت کریں گے۔
- اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ لومڑی سے اس کا جھگڑا ہو رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کا جھگڑا اس شخص سے ہونے والا ہے جس سے خواب دیکھنے والے نے قرض لے رکھا ہے۔
- اگر کسی نے خواب میں خود کو لومڑی پر سوار دیکھا تو تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب کسی

چالاک اور مکار انسان سے سابقہ پڑے گا لیکن وہ قابو نہ پا سکے گا بلکہ خود ہی مغلوب ہو جائے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں لومڑی کا گوشت کھایا تو تعبیر یہ ہوگی کہ تجارت کا مال نفع کھانے سے کوئی بیماری پیدا ہوگی مگر پھر صحت نصیب ہو جائے گی۔

● اگر خواب میں دیکھا کہ لومڑی کا گوشت کھانے کی وجہ سے قے ہو گئی تو پھر مالِ حلال کے ذریعہ جان لیوا نقصان پہونچے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں لومڑی کا بوسہ لیا تو تعبیر یہ ہوگی کہ کسی خوبصورت لڑکی سے شادی ہونے والی ہے۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس نے لومڑی کو مار ڈالا۔ تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب اس کے ہاتھ سے کسی شریف انسان کا قتل ہونے والا ہے۔



● اگر کسی نے خواب میں لومڑی کا دودھ پیا تو مطلب یہ ہوگا کہ بیماری سے نجات ملنے والی ہے۔ اگر خواب دیکھنے والا صحت مند ہے تو مطلب یہ ہوگا کہ کوئی ایسی بیماری پیش آنے والی ہے جس کے بعد شفا نصیب ہو جائے گی۔ موت اس بیماری میں نہیں آئے گی۔

● اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ لومڑی حملہ کر رہی ہے تو رشتے داروں کے ناراض ہونے کی علامت ہے۔

## مرغی

● **مرغیوں کو خواب میں دیکھنا ذلیل و خوار عورتوں کی طرف اشارہ ہے۔**

● **بعض لوگ مرغی کی تعبیر بہت زیادہ بچے پیدا کرنیوالی عورت سے بھی دیتے ہیں۔**



● اگر کوئی مریض خواب میں مرغی دیکھے تو یہ صحت ملنے کی علامت ہے۔ بشرطیکہ مرغی سفید یا سرخ ہو۔

● اگر خواب میں کوئی کالی مرغی دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ کسی بے وقوف عورت سے شادی ہونے والی ہے۔

● اگر کوئی خواب میں چتلی مرغی دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ کسی عیار اور مکار سے نکاح ہونے والا ہے۔

● اگر کوئی خواب میں مرغیوں کو انڈا دیتے دیکھے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ اس کے گھر میں حرام اولاد پیدا ہونے والی ہے۔

● اگر کوئی خواب میں مرغ کو کڑکڑاتے دیکھے تو اس بات کی علامت ہے کہ خواب دیکھنے والا فاسق وفاجر ہے۔

● اگر مرغی کے انڈے رکھے دیکھے تو شریف اور پاک دامن عورت ملنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر خواب میں دیکھے کہ وہ کچا انڈا کھا رہا ہے تو مالِ حرام ملنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر حاملہ عورت دیکھے کہ اس کو صاف کیا ہوا انڈا دیا گیا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کے لڑکی پیدا ہوگی۔

● اگر کسی کو خواب میں دیکھے کہ وہ انڈا چھیل کر سفیدی کھا رہا ہے اور زردی پھینک رہا ہے تو سمجھ لیں کہ وہ کفن چور ہے۔



## مرغا

● اگر کسی نے خواب میں مرغے کو اذان دیتے ہوئے دیکھا تو علامت یہ ہوگی کہ وہ دوسروں کو اچھی باتوں کی نصیحت کرتا ہے اور خود عمل نہیں کرتا۔

● اگر کسی نے مرغا خواب میں دیکھا تو یہ ایک زائد شادی کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کسی نے مرغے کو دانہ چگتے ہوئے دیکھا تو گھر میں چوری ہونے کی طرف اشارہ ہے۔

● ایک شخص نے خواب میں دیکھا کہ مرغا اللہ اللہ کر رہا ہے۔ اس نے اپنا خواب علامہ ابن سیرینؒ سے بیان کیا۔ انہوں نے جواب دیا کہ تو تین دن میں مر جائے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا تین روز کے بعد وہ شخص مر گیا۔

● اگر کسی نے خواب میں مرغے کو مرغی پر سوار دیکھا ہے تو یہ اولادِ بد کی طرف اشارہ ہے کہ جو اولاد پیدا ہوگی وہ بے کردار ہوگی۔

## مکھی

● اگر کسی نے خواب میں مکھیوں کو بھنبھناتے دیکھا ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ اس کے دشمن بہت ہیں لیکن سب اس کے مقابلے میں کمزور ہیں اور کبھی اس پر حاوی نہیں ہو سکتے۔

● اگر کسی نے مکھیوں کو خاموش دیکھا تو یہ مال ملنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کسی نے مکھیوں کو اڑتے ہوئے دیکھا تو یہ بیماریوں اور پریشانیوں کے آنے کی طرف اشارہ ہے۔



## مچھلی

● اگر کسی نے خواب میں مچھلیاں دیکھیں تو ایک سے چار تک جتنی تعداد میں مچھلیاں دیکھے گا، اس کی اتنی ہی شادیاں ہوں گی۔

● اگر کسی نے تالاب سے مچھلی پکڑتے ہوئے خواب میں دیکھا تو بھلائی اور خوبی ملنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کوئی شخص دورانِ سفر میں خواب میں دیکھے کہ اس کے بستر پر مچھلی ہے تو یہ دورانِ سفر پریشانی آنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کسی نے دیکھا کہ کنوئیں میں سے مچھلی پکڑنے کی کوشش کر رہا ہے تو اس کے لوطی ہونے کی علامت ہے۔

● کسی نے مچھلی کو اپنی بیوی کے ہاتھ میں دیکھا تو یہ لڑکی پیدا ہونے کی علامت ہے۔

● مچھلیوں کو خشکی میں تڑپتا ہوا دیکھنا مصائب آنے کی طرف اشارہ ہے۔

## مینڈک

● خواب میں ایک مینڈک دیکھنا کسی مردِ صالح سے ملاقات کی نشانی ہے۔

● خواب میں بہت سارے مینڈک ایک ساتھ دیکھنا مصائب میں مبتلا ہونے کی علامت ہے۔

● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اس کے چاروں طرف مینڈک بیٹھے ہوئے ہیں تو اس بات کی علامت ہے کہ وہ رشتے داروں کے درمیان اچھی زندگی گذارے گا۔

● اگر کوئی خواب میں مینڈک کا گوشت کھاتا دیکھے تو یہ پریشانی میں گرفتار

ہونے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ مینڈک سے محوِ گفتگو ہے تو اس کو کوئی عہدہ ملنے والا ہے۔

## مور

● اگر کوئی صاحبِ حسن خواب میں مور دیکھے تو تکبر، وگھمنڈ کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر کوئی صاحبِ مال مور خواب میں دیکھے تو یہ زوالِ نعمت کی طرف اشارہ ہے کہ عنقریب غربت کا دور شروع ہونے والا ہے۔

● اگر کنوارہ آدمی خواب میں مور کو ناچتے ہوئے دیکھے تو یہ خوبصورت بیوی ملنے کی طرف اشارہ ہے۔لیکن قسمت کے اعتبار سے وہ اچھی نہیں ہوگی۔



● اگر کوئی خواب میں مور کو اڑتے ہوئے دیکھے تو کسی عجمی بادشاہ سے ملاقات کی دلیل ہے۔

● خواب میں مور کو چیختے ہوئے دیکھنا بربادی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

● خواب میں مور کو روتے ہوئے دیکھنا بدبختی کی نشانی ہے۔

● اگر کوئی خواب میں مور اور مورنی کو ایک ساتھ دیکھے تو میاں بیوی کے بچھڑنے کی دلیل ہے۔

## مکڑی

● مکڑی خواب میں دیکھنا صحت کے گرنے کی طرف اشارہ ہے۔

● اگر خواب میں کوئی شخص مکڑی کے جالے تنتے ہوئے دیکھے تو گھر میں



بربادی اور نحوست پھیلنے کی علامت ہے۔

● اگر کوئی خواب میں مکڑی کو جالے میں دیکھے یہ بیوی کی نافرمانی کی طرف اشارہ ہے۔

## مگرمچھ

● خواب میں مگرمچھ بدترین دشمن کی شکل میں آتا ہے۔

● اگر کسی نے خواب میں مگرمچھ کو اپنی طرف آتے دیکھا تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کا کوئی قوی دشمن اس پر حملہ کرنے والا ہے۔

● اگر کسی نے خواب میں مگرمچھ کو مردہ دیکھا تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کا کوئی دشمن مر گیا ہے یا مر جائے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں مگرمچھ کے ٹکڑے دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اسے دشمن کی طرف سے مال ملنے والا ہے۔

## مینڈھا

● اگر کسی نے خواب میں مینڈھے کو دیکھا تو یہ کسی اچھے انسان سے ملنے کی دلیل ہے۔

● اگر کسی شخص نے خواب میں کسی مینڈھے کے خفیہ مقام کو دیکھا تو کسی شریف انسان کی لڑکی سے شادی ہونے کی علامت ہے۔

● اگر کسی نے دیکھا کہ وہ مینڈھے کو ذبح کر رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی شریف انسان کو قتل کرے گا۔

● اگر کسی بیمار نے خواب میں کسی مینڈھے کو مار ڈالا تو یہ صحت نصیب ہونے کی

طرف اشارہ ہے۔

● اگر یہی خواب کوئی مقروض دیکھے تو اس کا قرض ادا ہو جائے گا۔

● اگر کوئی خواب میں خود کو مینڈھے پر سوار دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی شریف انسان کی عزت پامال کرے گا۔

## ہرن

● شخص نے خواب میں دیکھا کہ اس نے بذریعۂ شکار ہرن پکڑا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ مکروفریب کے ذریعہ کسی خوبصورت عورت سے شادی کرے گا۔

● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ وہ ہرن کو ذبح کر رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی کم عمر بچی کے ساتھ بدکاری کرے گا۔

● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اس نے ہرن پر بلا ارادہ شکار کے لئے تیر چلایا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی پاک دامن عورت پر تہمت لگائے گا۔

● اور اگر دیکھے کہ اس نے ارادتاً تیر چلایا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اسے کسی عورت سے مال و دولت کا حصول ہوگا۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ ہرنی کی کھال اتار رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی شریف عورت کے ساتھ مکروفریب کا معاملہ کرے گا۔

● اگر کوئی شخص خواب میں ہرن کا شکار کرنے کے بعد اس کا گوشت کھائے تو اسے دنیا حاصل ہوگی۔

● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اس پر ہرن حملہ آور ہوا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی بیوی کھلی غداری کرے گی۔

● اگر کوئی خواب میں ہرن کے پیچھے دوڑے تو اس کو زبردست قوت حاصل



ہوگی۔

● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ کسی نے اسے ہرن کی کھال عطا کی ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی شادی کسی مالدار عورت سے ہوگی۔

● اور اگر کسی نے خواب میں مرا ہوا ہرن دیکھا تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ کچھ ایام کے بعد اس کی خوش حالی بدحالی میں بدل جائے گی۔

● بیمار ہرن خواب میں دیکھنے کی تعبیر غربت سے دی جاتی ہے اور بعض لوگوں نے اسے بیوی کی بیماری یا موت سے تعبیر کیا ہے۔

● خواب میں ہرنوں کی ڈار دیکھنا عزت واقتدار ملنے کی علامت ہے۔

## ہاتھی



● اگر کوئی شخص خواب میں ہاتھی دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ کسی حاکم کی طرف سے اسے کوئی صدمہ پہنچے گا۔

● اگر کوئی شخص خواب میں خود کو ہاتھی پر سوار دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب اسے کسی حاکم کی قربت حاصل ہوگی اور مال و دولت کا حصول بھی ہوگا۔

● بعض علماء نے ہاتھی پر سوار ہونے کی مختلف تعبیر دی ہے، مثلاً بعض علماء نے فرمایا ہے کہ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ ہاتھی پر سوار ہے اور ہاتھی اس کے اشاروں پر چل رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی بخیل انسان پر عنقریب غلبہ پا لے گا اور اس کے مال سے فائدہ اٹھائے گا۔

● اور اگر یہ دیکھا کہ ہاتھی پر سوار ہے لیکن ہاتھی اس کے اشاروں پر نہیں چل رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہ عنقریب اپنی بیوی کو طلاق دے دیگا۔

● یہ تعبیر اخذ کی گئی ہے دراصل عربوں کی ایک جہالت سے، بعثتِ اسلام سے پہلے عرب کے بعض قبائل کا حال یہ تھا کہ اگر کوئی شخص اپنی بیوی کو طلاق دے دیتا تھا تو اس کو ہاتھی پر بٹھا کر اس کا جلوس نکالتے تھے تا کہ معلوم ہو جائے کہ اس نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی۔

● اگر کوئی حاکم بہ زمانۂ جنگ یہ دیکھے کہ وہ ہاتھی پر سوار ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ عنقریب ہلاک ہو جائے گا۔

● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ وہ ہودج والے ہاتھی پر بیٹھا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ عنقریب وہ بے حد مال دار ہو جائے گا، بشرطیکہ وہ تاجر ہو، لیکن اگر وہ ملازم پیشہ ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کا تبادلہ ہو جائے گا، اگر یہی خواب کنوارا انسان دیکھے تو عنقریب اس کی کسی صحت منداور خوب رو عورت سے شادی ہوگی اور وہ مال بھی ساتھ لائے گی۔



● اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ ہاتھی اس پر حملہ کر رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اسے حاکم وقت کی طرف سے کوئی صدمہ پہنچے گا۔

● اگر یہی خواب دیکھنے والا بیمار ہے تو اس کی موت واقع ہو جائے گی۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ ہاتھی کو باندھ رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ کسی شخص سے دوستی کرے گا اور یہ دوستی مالی طور پر اسے فائدہ پہنچائے گی۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ ہتھنی کا دودھ نکال رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہ مکر وفریب کے ذریعہ مال و دولت حاصل کرے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ ہاتھی اس کے پیچھے چل رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اسے عنقریب اقتدار نصیب ہوگا۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ ہاتھی نے اس کے سونڈ مارا ہے تو تعبیر یہ



ہوگی کہ اسے کوئی بھلائی پہنچنے والی ہے۔

● اگر کسی نے مرا ہوا ہاتھی خواب میں دیکھا تو تعبیر یہ ہوگی کہ حاکم وقت کا کوئی مقرب شخص فوت ہو جائے گا۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ ہاتھی نے اسے اٹھا کر پھینک دیا ہے تو اچانک خواب دیکھنے والے کی موت ہو جائے گی۔

● اگر کسی نے ایسے علاقے میں ہاتھی کو بھاگتے ہوئے خواب میں دیکھا جہاں بالعموم ہاتھی نہیں ہوتے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہاں عنقریب کوئی فتنہ وفساد برپا ہوگا۔

● اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ ہاتھیوں کا ریوڑ کسی شہر میں داخل ہو رہا ہے تو یہ طاعون پھیلنے کی علامت ہے۔

● اگر کسی شہر میں طاعون پھیلا ہوا ہو اور وہاں کوئی یہ خواب دیکھے کہ ہاتھیوں کا ریوڑ شہر سے نکل رہا ہے تو یہ طاعون ختم ہونے کی علامت ہے۔

● ہاتھی کو چنگھاڑتے ہوئے دیکھنا اچھی علامت نہیں، اگر کنوارہ یہ خواب دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی شادی کسی بداخلاق عورت سے ہوگی اور اگر شادی شدہ آدمی یہ خواب دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کی بیوی اس سے طلاق حاصل کرے گی۔

## ہُد ہُد

● اگر کوئی شخص ہدہد کو خواب میں دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اسے عنقریب مال و دولت حاصل ہوگی۔

● اگر کسی نے ہدہد کو بولتے ہوئے دیکھا تو جلد ہی کوئی مرتبہ حاصل ہوگا۔

● اگر کسی نے ہدہد کو اڑتے ہوئے دیکھا تو یہ کسی مہمان کے آنے کی علامت

ہے۔

● اگر کسی نے دیکھا کہ اس نے ہدہد کو پکڑ لیا ہے تو یہ کسی خوف اور اندیشے سے نجات مل جانے کی علامت ہے۔

● اگر کسی شخص نے خواب دیکھا کہ وہ ہدہد کا شکار کر رہا ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ اسے کچھ مسائل کا سامنا ہے۔

● اگر دیکھا کہ ہدہد اس کے جال میں پھنس گیا تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ مسائل حل ہو جائیں گے۔

● اگر دیکھا کہ ہدہد اڑ گیا تو یہ مسائل میں الجھے رہنے کی علامت ہے۔

● اگر کسی نے ہدہد کو پانی پیتے ہوئے دیکھا تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ خواب دیکھنے والے کی اہم خواہش پوری ہوگی۔





# متفرقات

## الف

● اونٹ کا گوشت کھانا : بیماری اُٹھائے لیکن لازمی حلال ہاتھ لگے۔

● اونٹ دیکھنا : اگر اونٹ کی لگام ہاتھ میں ہے تو دنیا قبضہ میں آئے گی لیکن خود دنیا سے بے نیاز ہوگا۔ اگر لگام ہاتھ میں نہیں ہے تو دنیا ہاتھ لگے گی لیکن خود بھی دنیا کی طرف متوجہ رہے گا۔

● اُلّو کی طرف دیکھنا : مال ضائع ہونے کی طرف اشارہ ہے۔



## ب

● بچھو کا گوشت کھانا : اپنے دشمن سے مال پانے کی طرف اشارہ ہے۔

● بچھو کو ڈنک مارتے دیکھنا : اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ دشمن غیبت اور بدگوئی میں مبتلا رہے گا۔

● بچھو کو مار ڈالنا : دشمن پر غالب ہونے کی دلیل ہے۔

● بچھو سے دوسروں کو کٹوانا : خواب دیکھنے والا دوسروں کی غیبت میں مبتلا ہے۔ اس سے پرہیز کرے۔

● باز دیکھنے سے : کامیابی ملنے کی طرف اشارہ ہے۔

● فربہ بیل دیکھنا : مال آنے کی علامت ہے۔

● بکریوں کا ریوڑ دیکھنا : کسی جماعت کا امیر بننے کی طرف اشارہ ہے۔ حکومت ملنے کی بھی دلیل ہے۔

- بیل کا گوشت کھانا : روزی مشقت سے ملے گی مگر حلال ہوگی۔
- بھینس دیکھنا : رنج وغم کی دلیل ہے۔
- بکری کادودھ پینا : عیش وعشرت کی دلیل ہے۔
- بندر یابلی کا پنجہ مارنا : کم عمری کی طرف اشارہ ہے۔
- بڑی مچھلی دیکھنا : شادی ہونے کی طرف اشارہ ہے۔اگر شادی شدہ دیکھے تو عورت کی طرف سے راحت ملنے کی طرف اشارہ ہے۔

## پ

- پرندوں کواُڑتے دیکھنا : مال ملنے کی طرف اشارہ ہے۔

## ت

- تیتر دیکھنا : مال ہاتھ آئے گا۔

## ٹ

- ٹڈی دیکھنا : سرداری ملنے کی طرف اشارہ ہے۔
- ٹٹو پر سوار دیکھنا : سفرِ تجارت درپیش ہوگا۔

## ج

- جونک دیکھنا : بیماری کی علامت ہے۔

## چ

- چیل دیکھنا : درازیٔ عمر کی طرف اشارہ ہے۔
- چوہا دیکھنا : بری عورت کی طرف اشارہ ہے۔
- چھوٹی مچھلیاں دیکھنا : رنج وغم کی دلیل ہے۔



## خ

- خرگوش دیکھنا : عورت ملنے کی طرف اشارہ ہے۔
- خچر کادودھ پینا : تنگی مصائب کی طرف اشارہ ہے۔
- خچر پر خود کوسوار دیکھنا : اپنے مالک کی بیوی کے ساتھ بدکاری کرے گا۔
- خچر کا گوشت کھانا : خراب عورت کے ذریعہ مال آئے گا اور بے جا خرچ ہوگا

## ز

- زنبور یعنی بھڑ دیکھنا : بے وقوفی کی دلیل ہے۔صاحب خواب سے کوئی بے وقوفی سرزد ہوگی۔

## س

- سیمرغ کا دیکھنا : بزرگی ملنے کی دلیل ہے۔
- سانپ کواپنے اوپر گرتے دیکھنا : کسی حاکم سے رنج پہنچے گا۔
- سانپ گود میں لینا : لڑکا شریر پیدا ہوگا جس سے ہمیشہ رنج ملے۔
- سانپ کوناچتے دیکھنا : دشمن سے نفع حاصل ہے۔
- سانپ کا گوشت کھانا : دشمن سے مال ملے۔
- سانپ کے بچے دیکھنا : برادری میں پھوٹ پڑنے کی دلیل ہے۔
- سانپ کومارنا : دشمن پر غالب آنے کی دلیل ہے۔

## ش

- شیر کوحملہ کرتے دیکھنا : معاشرہ میں فتنہ برپا ہونے کی دلیل ہے۔
- شیرنی کادودھ پینا : دشمن پر غالب آنے کی دلیل ہے۔

- شتر بے مہار دیکھنا : بدکاری کی علامت ہے۔
- شیر کا گھر میں داخل ہونا : رتبۂ عظیم ملنے کی دلیل ہے۔
- شیر کا گوشت کھانا : کسی جابر سے رقم ملنے کی علامت ہے۔
- شیر سے لڑنا : کسی زبردست دشمن سے مقابلہ کرنے کی دلیل ہے۔

## ف

- فاختہ دیکھنا : امیری سے غربت کی طرف اشارہ ہے۔

## ک

- کبوتر کا دیکھنا : کوئی اچھی خبر ملنے کی دلیل ہے۔
- کتے کو بھونکتا دیکھنا : دشمنوں کے درپے آزار ہونے کی دلیل ہے۔
- کوا دیکھنا : بولتا دیکھے تو مہمان آنے کی دلیل ہے۔ اگر خاموش دیکھے تو رنج اُٹھانے کی دلیل ہے۔
- کان میں چیونٹی گھستے دیکھنا : موت آنے کی دلیل ہے۔
- مرا ہوا کوا دیکھنا : رزق میں کمی پیدا ہونے کی دلیل ہے۔

## گ

- گھریلو چڑیا دیکھنا : مال ملنے کی علامت ہے۔
- گھوڑے کو شوخی کرتے دیکھنا : کسی معصیت میں مبتلا ہونے کی علامت ہے۔
- گدھے کو دیکھنا : مالِ تجارت میں اضافے کی طرف اشارہ ہے۔
- گدھے کا گوشت کھانا : مالِ حرام ملنے کی طرف اشارہ ہے۔
- گھوڑے کو اپنے مکان سے نکلتے دیکھنا : مکان سے یا محلے سے نکلنے کی



دلیل ہے۔

- گھوڑی پر سوار ہونا : کسی شریف عورت سے نکاح کی دلیل ہے۔
- گائے دیکھنا : اگر موٹی ہے تو مال دار ہونے کی طرف اشارہ ہے۔ اگر دبلی پتلی ہے تو پریشانی آنے کی طرف اشارہ ہے۔
- گدھے پر سوار ہونا : اگر رخ مغرب کی طرف ہو تو حج کی طرف اشارہ ہے۔ اگر رخ کسی اور طرف ہے تو کسی حماقت میں مبتلا ہونے کی طرف اشارہ ہے۔
- گھوڑے پر کسی کے ساتھ سوار دیکھنا : صاحب خواب کو اس بات کا اشارہ ہے جو ساتھ ہے اس کی معرفت کوئی عہدہ حاصل ہوگا۔

## م

- مرغابی دیکھنا : خوشی ملنے کی علامت ہے۔



## ہ

- ہرن دیکھنا : اگر شادی شدہ ہو تو بیٹی ہونے کی طرف اشارہ ہے، اگر کنواری دیکھے تو کسی لڑکی سے محبت ہونے کی طرف اشارہ ہے۔
- ہرن کا بچہ دیکھنا : کوئی مراد پوری ہونے کی طرف اشارہ ہے۔
- ہاتھی پر خود کو سوار دیکھنا : بلند مقام ملنے کی علامت ہے۔
- ہاتھی کو حملہ کرتے دیکھنا : کسی مصیبت میں مبتلا ہونے کی علامت ہے۔



